# سال ۲۰۰۱ میں بادشاہ وزیر وغیرہ کی پیشگوئی بابت ۲۰۵۸

**(۱) بادشاہ سال قمر یعنی چندرماں۔** جس برس بادشاہ سال قمر (چندرماں) ہو۔ اس سال میں بارش اچھی ہو اور زراعت' دھان' چاول' موسمی پھل' درختوں' گھاس تنکوں اور رسدار فصلوں کی پیداوار عمدہ رہے۔ لوگوں میں سکھ آرام اور عیش و عشرت کے زریعات میں اضافہ ہو۔ دھرم اور مذہبی باتوں میں پرچار زیادہ رہے۔ حکمران اور رعایا کے درمیان اتحاد بڑھے۔ لوگوں میں امراض بلغمی اور کھانسی وغیرہ کی شکایت زیادہ رہے۔ دماغی تناؤ امراض بھی زیادہ ہوں۔

**(۲) برس کا وزیر زہرہ یعنی شکر۔** ہونے سے قدرتی آفات کی وجہ سے کہیں ملک میں کھڑی فصلوں کو نقصان ہو۔ سبھی طرح کے دھان مہنگے ہوں۔ سال کے شروع میں خرید کرتے فروخت کرنے سے بیوپاری اچھا منافع حاصل کر سکیں گے۔ بارش اچھی ہونے سے اناج کی پیداوار اچھی ہو۔ لوگ آرام طلب اور عیش پسند زیادہ ہونگے۔ سوسائٹی میں عورتوں کی حیثیت بڑے گی۔ روئی۔ السی۔ گنا' کھانڈ کی پیداوار اچھی ہو گی۔ وایو' کف اور سیکس کے متعلق پوشیدہ بیماریوں کا پھیلاؤ زیادہ ہو گا۔

**(۳) زراعت کا مالک قمر (چندرماں)۔** زراعت (موسم گرمی کی فصلوں) کا مالک چندرماں ہونے سے اس سال میں لوگوں کے سکھ اور سہولیات کے ذریعات میں اضافہ ہو گا۔ بارش عمدہ ہو گی۔ گائے بھینس وغیرہ چوپائے دودھ زیادہ دیں گے۔ اونچے عہدہ کے لوگ بھی دھرم کرم کی جانب توجہ دینے لگیں گے۔ زمین پر دھن دولت کا پھلاؤ زیادہ ہونے لگے گا۔ سب طرح کے اناج کے نرخ تیز ہونگے۔

**(۴) غلہ کا ملک زحل یعنی سنیچر۔** ہونے سے اس برس میں زراعت پیشہ لوگ دکھی رہیں۔ موسمی میوہ جات اور فصلوں کی پیداوار کم ہو۔ دھان اور چاول کی فصل تباہ و جائے۔ روئی۔ کپاہ اور توریہ کی فصل کو بھی نقصان پہنچے۔ گھی اور تیل بھی گراں ہوں۔ کچھ بیماریوں کی وجہ سے لوگ دکھی ہوں۔ لوگوں میں اخلاق محبت اور رابطہ اتحاد کم ہو۔ راجستھان میں قحط کا ڈر ہو۔ ملک کے کچھ حصوں میں مناسب بارش کی کمی رہے گی۔

**(۵) بارش کا مالک برہسپت (مشتری)۔** ہونے سے سال میں معقول اور کافی بارش ہو گی۔ ملک میں عیش و عشرت سکھ سہولتوں کے ذریعات بڑیں گے۔ کچھ خصوصی عہدہ والے لوگ ہی دھن دولت کی کمحوں سے خوشحال ہوں گے۔ عام رعایا مہنگائی سے پریشان رہیگی۔

**(۶) رسوں کا مالک عطارد یعنی بدھ۔** ہونے سے اس سال بارش زیادہ ہو گی۔ گھی' دھان' چاول' مکی مکئی' سرسوں وغیرہ کی پیداوار اچھی ہو گی۔ ان کے نرخ عام لوگوں کی پہنچ کے اندر ہوں گے۔ ہر ملک کے حکمران اپنے ملک کی حفاظت کرنے میں مستعد رہیں گے۔ کھانڈ گڑ وغیرہ کے بیوپاری اچھا منافع حاصل کر سکیں گے۔

**(۷) دھانوں کا مالک قمر یعنی چندرماں۔** ہو تو سفید رنگ کی چیزیں جیسے چاندی' موتی' کپڑے' سٹیل' پلاٹینم' لکڑی' روئی' السی' دودھ پنیر وغیرہ کی چیزوں کے نرخ بڑھ جائیں گے۔ ان چیزوں کی تجارت کرنے والے بیوپاری اچھا فائدہ اٹھا سکیں گے۔

**(۸) پھلوں کا مالک برہسپت یعنی مشتری۔** ہونے سے سال میں بارش اچھی ہو گی۔ پھل پھول' جڑی بوٹیوں اور درختوں کی پیداوار اچھی ہو گی۔ دھارمک اور مذہبی پرچار زیادہ ہوں گے۔ دُنیا کے کچھ ملکوں میں آپسی اتحاد اور امن کے معاہدے زیادہ ہوں گے۔

**(۹) دولت کا مالک شمس (سورج)۔** دھن دولت کا مالک سورج ہونے سے بیوپاری لوگ خاص طور پر تجارت میں فائدہ اٹھاتے ہیں۔ ہاتھی' گھوڑے' اونٹ' بھیڑ' بکری' گائے' بھینس وغیرہ چوپاؤں بیوپار کرنے والے بیوپار میں اچھا منافع لے سکیں گے۔

**(۱۰) فوج کا مالک مشتری یعنی برہسپت۔** ہونے سے حکمران لوگ رعایا کو ہر ممکن مدد کرنے کی کوشش کریں گے۔ پہاڑی علاقوں اور دیہاتوں میں رہنے والے لوگوں کو یکساں طور پر زندگی کی نعمتیں حاصل ہوں گی۔ اپنی حفاظت کے لئے اہل قلم اور دوسرے طبقہ کے لوگ بھی ہتھیار رکھنے کو مجبور ہو جائیں گے۔

## گرہ کا ثمرہ ۱۴۲۲ء ہجری

### کنڈلی مسلم ممالک

۵ ۔ ۷ ۔ ۸ منگل ۔ ۶ ۔ ۴ ۔ ۹ کیتو ۔ ۳ راہو ۔ ۱۲ سورج شکر ۔ ۲ برہسپتی سنیچر ۔ ۱۰ ۔ ۱۱ بدھ ۔ ۹ چندر

سال ۲۰۰۱ء عیسوی میں ۲۷ مارچ منگلوار کو اشونی نچھتر کے وقت ۱۴۲۲ء ہجری سن اور مبارک ماہ محرم کا آغاز ہو گا۔ اس کے مطابق اسلامی سال کا بادشاہ مریخ (منگل) ہو گا۔ جس کے زیر اثر مسلم ممالک میں زیادہ تر آگ زنی، اپدرو، دہشت گردی اور دھماکہ خیز وارداتیں زیادہ ہو نگی۔ رعایا اور حکمران کے درمیان ٹکراؤ رہے۔ ان ممالک میں سیاسی ماحول ڈانواڈول اور غیر یقینی رہے گا۔ مذہبی فساد، سیاسی ٹکراؤ، گٹ بندی، بھرشٹاچار اور توڑ پھوڑ کی وارتیں زیادہ ہو نگی۔ ترکی، افغانستان، ایران، پاکستان، عراق وغیرہ مسلم ملکوں میں سماوی طور پر فوجی مداخلت اور دخل اندازی ہو گی۔ ان ملکوں میں اچانک کہیں حکومت میں تبدیلی ہونے کے یوگ بنیں گے۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# نیا بکرمی ۲۰۵۸ کا شمرہ اور مختلف سمت

جے نام کا نیا بکرمی ۲۶ مارچ ۲۰۰۱ (سمت شدی یکم) عیسوی سوموار سے شروع ہوگا۔ اس کے درمیان مختلف سن / سمت اس طرح سے ہوں گے۔

شرشٹی سے آغاز کے سال ۱۹۵۵۸۸۵۱۰۲ سال
اس میں ست یگ کا کل عرصہ ۱۷۲۸۰۰۰ سال
تریتا یگ کا کل عرصہ ۱۲۹۶۰۰۰ سال
دواپر یگ کا کل عرصہ ۸۶۴۰۰۰ سال
کل یگ کا کل عرصہ ۴۳۲۰۰۰ سال
بکرمی ۲۰۵۸ میں کل یگ (کلکی ۵۱۰۲ جولائی ۲۶ ویروار
شری کرشن ۵۲۲۷ شروع = ۱۲ اگست اتوار
سپت رشی ۵۰۷۷ شروع = ۲۶ مارچ سوموار
شری بدھ ۲۵۴۴ شروع = ۷ مئی سوموار
یونانی سن ۲۷۷۷
شری مہاویر نروان ۲۵۲۷ = ۱۵ نومبر ویروار ۲۰۰۱

سن عیسوی ۲۰۰۱-۰۲ = ۲۶ مارچ ۲۰۰۱ سوموار
شاکا ۱۹۲۳ = ۲۲ مارچ ویروار ۲۰۰۱
ہجری (مسلم ۱۴۲۲ = ۷ مارچ منگلوار ۲۰۰۱
فصلی ۱۴۰۹ شروع = ۳ ستمبر ۲۰۰۱ سوموار
بنگالی سن ۱۴۰۸ شروع = ۱۴ اپریل سنیچروار
نانک شاہی ۵۳۳ شروع = ۳۰ نومبر ۲۰۰۱ء شکروار
خالصہ ۳۰۳ = ۱۳ اپریل شکروار ۲۰۰۱ء
جے ہند ۵۵ = ۱۵ اگست بدھوار ۲۰۰۱ء
ایرانی سن ۶۰۰۹ شروع
داخلہ سال مفید عالم جنتری ۱۲۶ واں یکم جنوری ۲۰۰۱ء

## جے نام کے سمت کا پھل

وشنو نتی نظام کے مطابق نیا ۲۸ واں (جیہ) نام کا مبارک سمت سر چیت شدی یکم کو ۲۶ مارچ (۱۳ چیت) سے صبح ۶ بج کر ۵۱ منٹ پر مین لگن میں داخلہ ہوگا۔ جے نام کے سمت سر کا آغاز ہونے پر دُنیا کے مختلف ممالک دُنیا میں اپنا وقار بڑھانے کیلئے اندرونی طور پر خطرناک ہتھیاروں کو بنانے کی تیاری میں لگے رہیں گے۔ باہری طور پر اگرچہ امن کے معاہدے بھی منعقد کئے جائیں گے اور بہت سے ممالک ایک منچ پر (UNO) اکٹھے بھی ہوں گے۔ مگر اندرونی طور بہت سے مخالف ملکوں کے درمیان سیاسی اختلافات ٹکراؤ بھی بنے رہیں گے۔ ساتویں خانہ کا مالک بدھ بارھویں ہونے سے پاکستان، ایران، انڈونیشیا، افغانستان وغیرہ ملکوں کے اندرونی حالات خراب اور پیچیدہ ہوں گے۔ ان ملکوں میں آگزنی، توڑ پھوڑ اور دہشت گردی کی وارداتیں بڑھیں گی۔

۱۲ ۱۱ بدھ ۱
سنیچر ۲ برہسپتی
چندر سورج شکر
۱۰
۳ راہو
۹ کیتو
۸ منگل
۴ ۶
۵ ۷

## سمت کا واس وشیہ (بنیا)

بنیا کے گھر میں ہوگا۔ جس کے زیر اثر عام لوگوں کو مزید اقتصادی اور معاشی حالات بگڑ جائیں گے۔ روزمرہ کی چیزوں کی قیمتوں میں زبردست تیزی ہوگی۔ اناج وغیرہ کے بیوپاری خاص فائدہ اٹھائیں گے۔ عام رعایا اور غریب لوگوں میں گہری تشویش رہے۔ سیاسی ماحول پُر زور سے نہ ہوگا۔ کسی سیاسی لیڈر کے اچانک وفات ہونے یا اولاد کھونے کے یوگ ہیں۔

## سمت کا واہن (سواری) ہرن

(مرگ) ہے۔ اس کا سرکردہ دیوتا اندر ہونے سے سمت میں بارش کی بہتات رہے۔ گندم، دھان، چاول، گنا، مکئی وغیرہ کی پیداوار اچھی ہوگی۔ دھن دولت کا پھیلاؤ زیادہ رہے گا۔ نئی نئی صنعتوں کا آغاز ہوگا۔ زیادہ تر لوگ مصنوعی ذرائع سے زیر اثر ہوں گے۔

## روہنی کا واس سندھی پر

ہونے سے ملک بہت سے حصوں میں کھنڈ بر کھا ہوگی۔ یعنی کہیں پر بہت زیادہ تو کہیں پر بہت کم بارش ہوگی۔ کہیں سیلاب زمین کا پھٹنا اور بھونچال وغیرہ سے مزید نقصانات ہونے کے امکانات ہوں گے۔ لیکن گزارے لائق گندم۔ دھان وغیرہ کی پیداوار ہو جائیگی۔

پشکر نام کا میگھ۔ سمت میں شکر نام کا میگھ ہونے سے بارش کم ہوگی۔ گھاس پھوس، سبزیاں پھل وغیرہ کی پیداوار تھوڑی ہوگی۔ لوگ مزید بیماریوں میں مبتلا رہیں گے۔ جسمانی اور دماغی بیماریوں سے لوگ زیادہ دکھی ہوں گے۔

## چار استمبھ

(۱) پانی کا استمبھ ۵۳ فیصدی ہے۔ جس سے سال میں درمیانہ بارش ہوگی۔ پینے کے پانی کے مسائل کچھ حد تک ہی ٹھیک ہو سکیں گے۔ کچھ علاقوں میں بارش کی قلت اور سوکھا پڑنے کا امکان ہے۔ اناج کے نرخوں میں تیزی ہوگی۔

(۲) گھاس تنکے بیساکھ شدی یکم کو بھرنی تصرین ۱۷ فیصدی ہے۔ جس سے اچھی بارش کے زیر اثر گھاس تنکوں، درختوں، جڑی بوٹی، چارا مویشیان کے چارے کی قلت رہیگی۔ پیداوار اچھی ہوگی۔ دودھ، پنیر وغیرہ کی پیداوار بھی اچھی ہوگی۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

(۳) جیٹھ شدی یکم کو مرگھر پچھتر قیام نہیں ہے جس کے زیر اثر پیدا ہونے والی اور کمزری فصلوں پر خراب اثر پڑے گا۔ کہیں پر تیز ہواؤں، آندھی طوفانوں کی وجہ سے مزید نقصان ہونے کا اندیشہ رہے گا۔

(۴) اناج کا اسٹھ۔ ہاڑ شدی یکم کو پنر لسونہ ہونے سے اس کے زیر اثر گندم و دھان کی قیمتوں میں زبردست تیزی رہے۔

# داخلہ آردرا لگن کنڈلی ۲۰۵۸ء (۲۰۰۱ء)

۲۰۰۱ عیسوی میں سورج آردرا پچھتر میں ہاڑ بدی برہسپت وار مطابق ۲۱ جون ۲۰۰۱ کو متھن کے چندرماں کیوقت رات ۲ بج کر ۷ ۴ منٹ پر میکھ لگن میں داخل ہوگا۔ اماوس تھی میں آردرا پچھتر کا داخلہ ہونے سے کسی اہم لیڈرز کی اچانک وفات ہونے کے یوگ ہیں۔ بے اطمینانی چوری ٹھگی وغیرہ دہشت گردی کی وارداتیں زیادہ ہوں گی۔

۲ سنیچر بدھ
۳ سورج چندر راہو
۱ شکر
۱۲
۱۱
۴
۱۰
۹ کیتو
۵
۷
۸ منگل
۶

بریدھی یوگ ہونے سے لوگوں کی پیدائش (آبادی) میں زبردست اضافہ ہوگا۔ دھرم کرک کی جانب بھی لوگوں کا رجحان بڑھے گا۔ داخلہ آدھی رات کے بعد میں ہونے سے مہنگائی، غنڈہ گردی اور فضا کی آلودگی کے سبب لوگوں میں جسمانی اور دماغی بیماریاں زیادہ ہوں گی۔

سورج چندرماں اکٹھے مخض راشی میں ہونے سے زیادہ بارش کے باوجود بارش کی کمی رہے گی۔ جل استھ بھی ۳/۵ فیصد ہونے سے ملک میں درمیانہ بارش ہوگی۔ سورج۔ راہو کے یوگ سے کہیں بہت کم اور کہیں بہت زیادہ بارش ہوگی۔

## بارش وغیرہ کے وشوے (درجہ جات)

| (درجہ وشوے) | (درجہ وشوے) | (درجہ وشوے) | (درجہ وشوے) |
| --- | --- | --- | --- |
| بارش ۷ | چورناش ۷ | پرچکر ۱۷ | پسینہ ۱۵ |
| دھان ۷ | غصہ ۱۳ | درشٹی ۱۹ | انڈوں سے پیدا ۹ |
| گھاس ۹ | غمان ۵ | اناودرشٹی ۹ | بیج سے پیدا ۱۱ |
| سردی ۱۵ | لالچ ۳ | جھگڑے ۵ | طوطا ۱۷ |
| تیز ۱۱ | متھن ۱۵ | بھوکھ ۱۵ | جوش ۷ |
| ہوائیں ۱۳ | رن ۹ | پیاس ۹ | پاپ ۳ |
| بریدھی ۱۵ | ستپنتی ۳ | آلسہ ۱۱ | پن ۵ |
| پیدائش ۱۱ | خوشنلا ۳ | ادھم ۱۱ | بیماری ۱ |
| اپدرو ۵ | سوتا ۹ | امن ۷ | ناش ۱۳ |
| ملکی صحت ۹ | نامہ ۳ | موت ۱۱ | آچار ۱۱ |
| آگ ۳ | چکر ۱۵ | آگ ۳ | چوہے ۱۷ |
| | ...... | | |

## یوم پیدائش سدھ مہاپرکھ ۲۰۰۱ء

| نام | تاریخ | نام | تاریخ |
| --- | --- | --- | --- |
| گوروگوبند سنگھ جنتی | ۲ جنوری | مہاراناپرتاپ جنتی | ۲۵ مئی |
| سوامی وویکانند جنتی | ۱۵ جنوری | سنت کبیر جنتی | ۶ جون |
| سوامی راماننند جنتی | ۱۵ جنوری | رشی ویدیاس جنتی | ۵ جولائی |
| نیتاجی سبھاش جنتی | ۲۳ جنوری | لوک مانیہ تلک جنتی | ۲۳ جولائی |
| بلبالال دیال جنتی | ۲۶ جنوری | گوسوامی تلسی داس جنتی | ۲۶ جولائی |
| لالہ لاجپت رائے جنتی | ۲۸ جنوری | لوک مانیہ تلک یادروز جنتی | یکم اگست |
| گورورودی داس جنتی | ۸ فروری | سنت گیان ایشور جنتی | ۱۲ اگست |
| سومی دیانند جنتی | ۱۷ فروری | شری چندر جنتی | ۲۷ اگست |
| پرم ہنس رام کرشن جنتی | ۲۵ فروری | مہاتما گاندھی جنتی | ۲ اکتوبر |
| چیتنا مہاپربھو جنتی | ۹ مارچ | شری لال بہادر شاستری | ۲ اکتوبر |
| سنت نکارام جنتی | ۱۱ مارچ | شری مادھو آچاریہ جنتی | ۲۶ اکتوبر |
| شری مہابیر جنتی | ۶ اپریل | شری دھنونتری جنتی | ۱۳ نومبر |
| ڈاکٹر امبیدکر | ۱۴ اپریل | شری ہنومان جنتی | ۱۴ نومبر |
| ولبھ آچاریہ جنتی | ۱۹ اپریل | شری جواہر لال نہرو | ۱۴ نومبر |
| چھترپتی شواجی جنتی | ۲۵ اپریل | سوامی رام تیرتھ جنتی | ۱۶ نومبر |
| بھگوان پرشورام جنتی | ۲۵ اپریل | ستیہ شری سائیں بابا جنتی | ۲۳ نومبر |
| آدی گورو شنکر آچاریہ جنتی | ۲۸ اپریل | شری ویرویراگی جنتی | ۲۸ نومبر |
| سوامی رام انوجاچاریہ جنتی | ۲۹ اپریل | شری گورونانک جنتی | ۳۰ نومبر |
| رویندرناتھ ٹیگور جنتی | ۷ مئی | ڈاکٹر راجندر پرساد جنتی | ۳ دسمبر |
| شری نارد جنتی | ۸ مئی | شری بالاجی جنتی | ۱۳ دسمبر |
| شری دھیانو بھکت جنتی | ۲۴ مئی | شری تارے جنتی | ۳۰ دسمبر |

## ۲۰۰۱ء میں شرادھ

اپنے مرحوم بزرگوں کی یاد میں دان پُن براہمن بھوجن وغیرہ شرادھ کر ضرور کرنے چاہئیں۔ اس سے گھر پریوار میں سکھ شانتی (امن) بنا رہتا ہے۔ اپنے مرحوم بزرگوں کے وفات کی تھی کے مطابق ہی شرادھ کرنا اچھا ہے۔ ۲۰۰۱ء میں چاند کی تھی کے مطابق شرادھ کی انگریزی تاریخیں۔

| شرادھ | تاریخ | دن | شرادھ | تاریخ | دن |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| پورنماں کا شرادھ | ۲ ستمبر | اتوار | اشٹمی تھی کا شرادھ | ۱۰ ستمبر | سوموار |
| یکم تھی کا شرادھ | ۳ ستمبر | سوموار | نومی تھی کا شرادھ | ۱۱ ستمبر | منگلوار |
| دوج تھی کا شرادھ | ۴ ستمبر | منگلوار | دشمی تھی کا شرادھ | ۱۲ ستمبر | بدھوار |
| تیج تھی کا شرادھ | ۵ ستمبر | بدھوار | ایکادشی تھی کا شرادھ | ۱۳ ستمبر | ویروار |
| چوتھ تھی کا شرادھ | ۶ ستمبر | ویروار | دوادشی تھی کا شرادھ | ۱۴ ستمبر | شکروار |
| پنچمی تھی کا شرادھ | ۷ ستمبر | شکروار | ترودشی تھی کا شرادھ | ۱۵ ستمبر | سنیچروار |
| چھشٹی تھی کا شرادھ | ۸ ستمبر | سنیچروار | چودشی تھی کا شرادھ | ۱۷ ستمبر | سوموار |
| سپتمی تھی کا شرادھ | ۹ ستمبر | اتوار | اماوس تھی کا شرادھ | ۱۷ ستمبر | سوموار |

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# تفصیل گرہن بابت سال ۲۰۰۱ء

سال ۲۰۰۱ کے دوران زمین پر کل چار گرہن دکھائی دیں گے۔ دو چاند گرہن اور دو سورج گرہن۔ بھارت میں صرف دو چار گرہن ہی نظر آئیں گے۔ سورج گرہن کوئی بھی نظر نہیں آئے گا۔

## بھارت میں نظر آنے والے دونوں چاند گرہوں کی تفصیل

(۱) کھگراس (مکمل) چاند گرہن (۹/۱۰ جنوری ۲۰۰۱ منگلوار) پہلا چاند گرہن پوہ شدی پورنماں (پروشیٹہ ۲۶ پوہ) منگلوار پنر بسو نچھتر اندر یوگ اور متھن کے چندرماں کے وقت بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق رات ۱۲ بج کر ۱۲ منٹ سے شروع ہو کر ۱۰ جنوری کی صبح ۳ بج کر ۲۹ منٹ تک رہے گا۔ طلوع چاند کے بعد گرہن لگنے کی وجہ سے بھارت کے سبھی علاقوں میں یہ گرہن مکمل چاند گرہن کے طور پر دکھائی دے گا۔ چاند گرہن کا آغاز وانجام کا وقت اس طرح سے ہوگا۔

### مکمل چاند گرہن کے آغاز اور انجام کے اوقات ۹/۱۰ جنوری منگلوار

| | گھنٹہ | منٹ | سکینڈ | |
|---|---|---|---|---|
| ☆ چاند گرہن شروع | ۲۴ | ۱۲ | ۰۰ | بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائیم |
| ☆ مکمل گرہن شروع | ۲۵ | ۱۹ | ۳۰ | |
| ☆ گرہن کا درمیان | ۲۵ | ۵۰ | ۳۰ | |
| ☆ مکمل چاند گرہن ختم | ۲۶ | ۲۱ | ۳۶ | |
| ☆ گرہن پورے طور پر ختم (۱۰ جنوری) | ۳ | ۲۹ | ۶ | |
| ☆ گرہن کا کل وقفہ | ۳ | ۱۷ | ۶ | |

### نقشہ چاند گرہن

کھگراس شروع　　جنوب　　کھگراس ختم




سپرش شروع رات ۱۲ بجکر ۱۲ منٹ　　رات ۳۶/۱۲　　رات ۵۶/۱۲　　۲۵/۲۰ سے ۲۶/۲۲ تک　　رات ۴۴/۲۶　　رات ۷ /۲ /۰۷　　گرہن ختم گھنٹہ ۷ /۲۹/۲

شمال

اوپر لکھا مکمل چاند گرہن بھارت سمیت دُنیا کے کچھ دوسرے ملکوں میں بھی دکھائی دے گا۔ اس گرہن کا آغاز ایشیا' آسٹریلیا' ہند مہاساگر' روس' چین' یورپ' دکنی اٹلانٹک سمندر' انٹارٹیکا' امریقہ کا زیادہ حصہ' یوروپ' گرین لینڈ' الاسکا کا زیادہ تر حصہ کینیڈا کا جنوبی حصہ' پرشانت مہاساگر کا مغربی جنوبی حصہ ان علاقوں میں چاند گرہن کا آغاز دکھائی دے گا۔ ختم ہوتے ہوتے یہ گرہن پاکستان۔ افغانستان' ایران سمیت ایشیا ہند مہاساگر' اٹلانٹک سمندر' افریقہ' یورپ' جنوب مشرق دکنی امریکہ' جنوب۔ مشرق جنوبی امریکہ کے مختلف حصوں میں یہ گرہن ختم ہوتے ہوئے آخری مرحلوں میں دکھائی دے گا۔

<u>گرہن کا سوتک</u>۔ ۹ جنوری منگلوار کی دوپہر کو بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دوپہر ۳ بج کر ۱۲ منٹ سے شروع ہو جائیگا۔ گرہن سوتک اور گرہن کے اوقات میں اشنان دان' جپ' پاٹھ' منتر تیر تھ' اشنان' دھیان ہون وغیرہ مبارک کاموں کو منعقد کرنا اچھا ہوتا ہے۔ اور گرہن وسوتک کے وقت مورتی کو چھونا' جھوٹ' کپٹ اور گپ بازی کرنا' کھانا پینا وغیرہ سے پرہیز کرنا چاہیے۔ بوڑھے بیماری' چھوٹے بچوں اور حاملہ عورتوں کو اپنی طبیعت مطابق کھانا' بھوجن اور دوائی وغیرہ لینے میں کوئی ہرج نہیں۔ گرہن کے روز شری گنگا جمنا' کوروکشیتر وغیرہ تیرتھوں پر اشنان دان جپ وغیرہ کرنا خاص مبارک ہوتا ہے۔

<u>گرہن کا راشی پھل</u>۔ اوپر لکھا مکمل چاند گرہن پنر بسو نچھتر اور متھن کے چندرماں میں منعقد ہو رہا ہے۔ جس کے زیر اثر یہ گرہن پنر بسو نچھتر اور متھن راشی والوں کے لئے ناقص اثر دینے والا ہوگا۔ میکھ وغیرہ سبھی راشی والوں کیلئے چاند گرہن کا پھل (ثمرہ) اس طرح سے ہوگا۔

موجودہ گرہن کا مختلف راشیوں پر اثر اگلے صفحہ پر زیر نظر۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

## گرہن کا مختلف راشیوں پر اثر

گرہن کا خصوصی پھل ۔ اوپر لکھے مکمل چاند گرہن کے زیر اثر ملک کے مختلف لیڈروں کے درمیان آپسی کھنچاؤ اور ٹکراؤ کے حالات پیدا ہوں گے۔ سیاسی حالات یکساں نہ ہوں گے۔

| میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کمبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دھن لابھ | نقصان گھریلو پریشانی | جسم کو تکلیف | دھن کا نقصان | دھن کا فائدہ | لابھ ترقی | رکاوٹیں نقصان | نقصان تکلیف | عورت کو تکلیف | لابھ ترقی | خفیہ فکر خرچ | جسم کو تکلیف |

# (۲) ۔ گرستودیہ کھنڈ گراس چاند گرہن

(۵ جولائی ۲۰۰۱ ویروار) بھارت میں دکھائی دینے والا یہ چاند گرہن ہاڑھ پورنماں، ۵ جولائی ۲۰۰۱ ویروار کو پوربا کھاڑہ نچھتر، اندریوگ و دھن کے چندرماں کے وقت بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق شام ۷ بج کر ۵ منٹ سے شروع ہو کر رات ۹ بج کر ۴۵ منٹ پر ختم ہوگا۔ یہ گرہن بھارت کے اتر پچھمی علاقوں کو چھوڑ کر بھارت کے باقی علاقوں میں کھنڈ گراس چاند گرہن کے آغاز میں دیکھا جا سکے گا۔ گرستودے چاند گرہن کا انجام بھارت کے سبھی علاقوں میں دکھلائی دے گا۔ اس کھنڈ گرہن کے آغاز و انجام کی تفصیل اس طرح سے ہوگی۔




| | بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم | گھنٹہ منٹ |
|---|---|---|
| ☆ | گرہن کا آغاز | ۱۹ بجکر ۵ |
| ☆ | گرہن کا درمیان | ۲۰ بجکر ۲۵ |
| ☆ | گرہن ختم | ۲۱ بجکر ۴۵ |
| ☆ | گرہن کا کل وقفہ | ۲ بجکر ۴۰ |

کھنڈ گرہن کا آغاز انٹارٹیکا، آسٹریلیا، نیوزی لینڈ (Newziland) روس، چین، نیپال، بنگلہ دیش، بھوٹان، جاپان، تھائی لینڈ وغیرہ پوربی ایشیا کے ممالک میں کھنڈ گرہن کا شروعاتی وقت دیکھا جا سکے گا۔ کھنڈ چاند گرہن ختم ہوتے ہوئے ایشیا کے اُتری علاقوں جیسے سوویت روس، یورپ کے کچھ حصوں، پوربی افریقہ، ہند مہاساگر کو چھوڑ کر آسٹریلیا، انٹارٹیکا، نیوزی لینڈ وغیرہ کے ممالک میں دیکھا جا سکے گا۔

بھارت کے پوربی علاقوں کو A-B لکیروں کے ذریعہ دکھلایا گیا ہے دائیں طرف سے جہاں تک گرہن کی شروعات کھنڈ گرہن کے طور پر دکھائی دے گی۔ A-B لائن کے بائیں طرف مقیم علاقے الگ سے دکھائے گئے ہیں (زیادہ تر اُتری اور پچھمی بھارت کے شہر) جہاں پر اوپر لکھا گرہن گرستوادوے کھنڈ گرہن کے طور پر دکھائی دے گا۔

اوپر لکھے نقشہ میں بھارت کے پوربی علاقوں کو A-B لکیروں کے ذریعہ دکھلایا گیا ہے دائیں طرف سے جہاں تک گرہن کی شروعات کھنڈ گرہن کے طور پر دکھائی دے گی۔ A-B لائن کے بائیں طرف مقیم علاقے الگ سے دکھائے گئے ہیں (زیادہ تر اُتری اور پچھمی بھارت کے شہر) جہاں پر اوپر لکھا گرہن گرستوادوے کھنڈ گرہن کے طور پر دکھائی دے گا۔ پنڈت دویک شرما
[illegible] وقفہ درج کیا گیا ہے۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# بھارت کے مشہور شہروں میں طلوع چاند کا وقت اور کھنڈ چاند گرہن ۵ جولائی ۲۰۰۱ء

(پرب کال = طلوع چاند سے گرہن کے ختم ہونے تک)

| نام شہر | طلوع چاند گھنٹہ منٹ | کل وقفہ گھنٹہ منٹ | نام شہر | طلوع چاند گھنٹہ منٹ | کل وقفہ گھنٹہ منٹ | نام شہر | طلوع چاند گھنٹہ منٹ | کل وقفہ گھنٹہ منٹ | نام شہر | طلوع خاند گھنٹہ منٹ | کل وقفہ گھنٹہ منٹ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اگرتلا | ۲۲_۱۹ | ۲۳_۲ | قورالی | ۲۶_۱۹ | ۱۹_۲ | جھانسی | ۰۵_۱۹ | ۴۰_۲ | پاونٹہ صاحب | ۲۲_۱۹ | ۲۳_۲ |
| انبالہ | ۱۰_۱۸ | ۴۰_۲ | کانگڑہ | ۳۰_۱۹ | ۱۵_۲ | جھریا | ۳۰_۱۸ | ۴۰_۲ | فروزپور | ۳۲_۱۹ | ۱۳_۲ |
| اجمیر | ۲۲_۱۹ | ۲۳_۲ | کالکا | ۲۶_۱۹ | ۱۹_۲ | ڈبروگڑھ | ۰۲_۱۸ | ۴۰_۲ | فریدکوٹ | ۳۱_۱۹ | ۱۴_۲ |
| الور | ۱۶_۱۹ | ۲۹_۲ | کانپور | ۵۸_۱۸ | ۴۰_۲ | ڈلہوزی | ۲۷_۱۹ | ۱۸_۲ | فرید آباد | ۱۸_۱۹ | ۲۷_۲ |
| اننت ناگ | ۳۶_۱۹ | ۹_۲ | بنارس | ۴۶_۱۸ | ۴۰_۲ | دارجلنگ | ۲۸_۱۸ | ۴۰_۲ | فاضلکا | ۳۴_۱۹ | ۱۱_۲ |
| امرتسر | ۳۰_۱۹ | ۱۵_۲ | کورکشیتر | ۲۲_۱۹ | ۲۳_۲ | دہلی | ۱۹_۱۹ | ۲۶_۲ | پھگواڑا | ۲۸_۱۹ | ۱۷_۲ |
| ایودھیا | ۵۱_۱۸ | ۴۰_۲ | کلو | ۲۶_۱۹ | ۱۹_۲ | دہرہ دون | ۱۶_۱۹ | ۲۹_۲ | منگلور | ۴۷_۱۸ | ۴۰_۲ |
| امروہا | ۱۱_۱۹ | ۳۴_۲ | کھنہ | ۲۶_۱۹ | ۱۹_۲ | دھرم شالہ | ۳۰_۱۹ | ۱۵_۲ | بیکانیر | ۳۰_۱۹ | ۱۵_۲ |
| علی گڑھ | ۱۱_۱۹ | ۳۴_۲ | گیا | ۳۶_۱۹ | ۴۰_۲ | دھن باد | ۳۰_۱۸ | ۴۰_۲ | بلاس پور | ۲۳_۱۹ | ۲۲_۲ |
| احمد آباد | ۲۴_۱۹ | ۲۱_۲ | گوالیر | ۰۷_۱۹ | ۳۸_۲ | ترویندرم | ۴۲_۱۸ | ۴۰_۲ | بٹالہ | ۲۹_۱۹ | ۱۶_۲ |
| ابوہر | ۳۳_۱۹ | ۱۲_۲ | گورداسپور | ۳۱_۱۹ | ۱۴_۲ | ناگپور | ۵۳_۱۸ | ۴۰_۲ | بٹھنڈہ | ۲۸_۱۹ | ۱۷_۲ |
| آسن مول | ۲۸_۲۸ | ۴۰_۲ | گوڑگاؤں | ۱۹_۱۹ | ۳۶_۲ | نواں شہر | ۲۶_۱۹ | ۱۹_۲ | بریلی | ۶_۱۹ | ۳۹_۲ |
| آگرہ | ۹_۱۹ | ۳۶_۲ | گورکھپور | ۴۸_۱۸ | ۴۰_۲ | ناسک | ۱۴_۱۹ | ۳۱_۲ | بلند شہر | ~~۱۳_۱۹~~ | ۳۲_۲ |
| آبو | ۲۷_۱۹ | ۱۸_۲ | گوہاٹی | ۱۲_۱۸ | ۴۰_۲ | نورمحل | ۲۷_۱۹ | ۱۸_۲ | بھرت پور | ۱۲_۱۹ | ۳۳_۲ |
| اعظم گڑھ | ۴۶_۱۸ | ۵۹_۲ | گنگانگر | ۲۲_۱۹ | ۲۳_۲ | ناہن | ۲۰_۱۹ | ۲۵_۲ | بھوپال | ۴_۱۹ | ۴۰_۲ |
| ایٹانگر | ۰۸_۱۸ | ۴۰_۲ | غازی آباد | ۱۸_۱۹ | ۲۷_۲ | نینی تال | ۸_۱۹ | ۳۷_۲ | بھوونیشور | ۲۴_۱۸ | ۴۰_۲ |
| اندور | ۱۰_۱۹ | ۳۵_۲ | گووا | ۵۹_۱۸ | ۴۰_۲ | منگل | ۲۳_۱۹ | ۲۲_۲ | بھوانی | ۲۱_۱۹ | ۲۴_۲ |
| امپھال | ۵۸_۱۷ | ۴۰_۲ | چندیگڑھ | ۲۴_۱۹ | ۲۱_۲ | پٹھانکوٹ | ۳۱_۱۹ | ۱۴_۲ | منڈی | ۲۳_۱۹ | ۲۲_۲ |
| الہ آباد | ۵۲_۱۸ | ۴۰_۲ | چمبہ | ۳۲_۱۹ | ۱۳_۲ | پٹیالہ | ۲۴_۱۹ | ۲۱_۲ | متھرا | ۱۲_۱۹ | ۳۳_۲ |
| اجین | ۱۱_۱۹ | ۳۴_۲ | مدراس | ۳۳_۱۸ | ۴۰_۲ | پانی پت | ۱۹_۱۹ | ۲۶_۲ | موگا | ۳۰_۱۹ | ۱۵_۲ |
| اودے پور | ۲۰_۱۹ | ۲۵_۲ | جبلپور | ۵۴_۱۸ | [illegible] | پھلور | ۲۳_۱۹ | ۲۲_۲ | مکتسر | ۳۰_۱۹ | ۱۵_۲ |
| اودھمپور | ۳۵_۱۹ | ۱۰_۲ | جموں | ۳۶_۱۹ | ۰۹_۲ | پالمپور | ۲۸_۱۹ | ۱۷_۲ | ممبئی | ۱۶_۱۹ | ۲۹_۲ |
| اونہ | ۲۵_۱۹ | ۲۰_۲ | جے پور | ۱۹_۱۹ | ۲۶_۲ | پٹنہ | ۳۸_۱۸ | ۴۰_۲ | ملیر کوٹلہ | ۲۷_۱۹ | ۱۸_۲ |
| کٹھوعہ | ۳۲_۱۹ | ۱۳_۲ | جگادھری | ۲۰_۱۹ | ۲۵_۲ | پونہ | ۱۳_۱۹ | ۳۲_۲ | منسوری | ۱۷_۱۹ | ۲۸_۲ |
| کرنال | ۲۱_۱۹ | ۲۴_۲ | جمشید پور | ۵۲_۱۸ | ۴۰_۲ | مدرائی | ۲۵_۱۸ | ۴۰_۲ | مظفرنگر | ۱۸_۱۹ | ۲۷_۲ |
| کرسوگ | ۲۲_۱۹ | ۲۳_۲ | جودھپور | ۲۷_۱۹ | ۱۸_۲ | سہارنپور | ۲۰_۱۹ | ۲۵_۲ | شلانگ | ۱۰_۱۸ | ۳۵_۲ |
| کپورتھلہ | ۲۸_۱۹ | ۱۷_۲ | جیند | ۲۰_۱۹ | ۲۵_۲ | سندرنگر | ۲۷_۱۹ | ۱۸_۲ | ہمیرپور | ۲۶_۱۹ | ۱۹_۲ |
| مرادآباد | ۱۰_۱۹ | ۳۵_۲ | رواڑی | ۱۹_۱۹ | ۲۶_۲ | سولن | ۲۲_۱۹ | ۲۳_۲ | ہوشیارپور | ۲۸_۱۹ | ۱۷_۲ |
| میرٹھ | ۱۵_۱۹ | ۳۰_۲ | لکھنؤ | ۵۸_۱۸ | ۴۰_۲ | سورت | ۲۱_۱۹ | ۲۴_۲ | حیدرآباد | ۵۰_۱۸ | ۴۰_۲ |
| روپڑ | ۲۶_۱۹ | ۱۹_۲ | لدھیانہ | ۲۸_۱۹ | ۱۷_۲ | سنام | ۲۳_۱۹ | ۲۲_۲ | ہسار | ۲۳_۱۹ | ۲۲_۲ |
| رام پور | ۲۲_۱۹ | ۲۳_۲ | شرینگر | ۳۸_۱۹ | ۷_۲ | سرسہ | ۲۷_۱۹ | ۱۸_۲ | ہاتھرس | ۱۰_۱۹ | ۳۵_۲ |
| روہتک | ۲۰_۱۹ | ۲۵_۲ | سنگرور | ۲۶_۱۹ | ۱۹_۲ | شملہ | ۲۳_۱۹ | ۲۲_۲ | ہردوار | ۱۶_۱۹ | ۲۸_۲ |

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

گرہن کی اہمیت :۔ چاند گرہن میں اشنان دان جپ پاٹھ وغیرہ کرنے کا خاص مہاتم ہوتا ہے۔ جن شہروں میں گرہن کے آغاز سے پہلے ہی طلوع چاند ہو جائے گا وہاں پر منعقد وقت سے گرہن کا مہاتم مانا جائیگا جبکہ دوسرے شہروں میں لوکل طلوع چاند کے ساتھ ہی گرستودے کھنڈ چاند گرہن کا مہاتم شروع تصور کیا جائیگا۔

گرہن کا سوتک :۔ کھنڈ چاند گرہن کا سوتک ۵ جولائی ویروار کی صبح ۱۰ بج کر ۵ منٹ سے شروع ہو جائیگا۔ جن شہروں میں گرستودے چاند گرہن نظر آئے گا وہاں پر لوکل طلوع چاند سے نو گھنٹہ پہلے سے گرہن کا سوتک شروع ہونا تصور کیا جائیگا۔ گرہن سوتک وقت سے پہلے ہی دودھ 'دہی 'سبزی' آچار وغیرہ (Liquid) رسدار چیزوں میں کُشا کے پتے رکھ دینا اچھا مانا جاتا ہے۔

سوتک اور اوقات گرہن میں اپنا زیادہ وقت پرماتما کی عبادت 'بھجن 'پوجن 'جپ پاٹھ 'ہون 'ترپن وغیرہ شبھ کاموں میں گزارنا چاہئے۔ اس روز ہری دوار' کوروکشیتر وغیرہ تیرتھ استھانوں پر اشنان دان وغیرہ کرنا نہایت اچھا اور مبارک مانا جاتا ہے۔

گرہن کے دوران بھگوان کی مورتیوں کو چھونا' فضول بات چیت اور بلاوجہ کھانا پینا گھومنا' مرد عورت کا سنگ کرنا وغیرہ باتوں سے پرہیز کرنا چاہئے۔

گرستودے کھنڈ چاند گرہن کا راشی پھل۔ یہ کھنڈ چاند گرہن پوروا کھاڑہ نچھتر اور دھن راشی میں لگ رہا ہے۔ اس وجہ سے پوکھا نچھتر اور دھن راشی والوں کو اس کا ثمرہ ناقص رہے گا۔ اگر جپ پوجا پاٹھ دان وغیرہ سے اس کے ناقص اثر سے بچا جاسکتا ہے۔

| میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جدوجہد جسم کو تکلیف دشمن کا خوف | بیماری کا ڈر اور خرچ زیادہ رہیگا | عورت یا خاوند کے متعلق فکرمندی | سکھ اور آرام ذریعات میں اضافہ | خفیہ چنتا ہو جدوجہد بڑھے | جسم کو تکلیف خرچ زیادہ ہوں | دھن لابھ کے ساتھ خرچ بھی بڑھیں | دھن کا نقصان فضول خرچی بڑھے | دماغی تناؤ چوٹ کا ڈر اچانک خرچ ہو | دھن کا نقصان فکر بڑھے | دھن کا لابھ ہو مگر خرچ بھی بڑھے | کوئی بگڑا کام بنے خرچ ہو |

گرہن کا خصوصی پھل۔ یہ کھنڈ گراس چاند گرہن دھن راشی میں لگنے سے متعلقہ راشی کے ملکوں کے اندرونی حالات خراب ہوں گے۔ کچھ مخالف ملکوں کے درمیان فوجی ٹکراؤ ہوں گے۔ پاکستان' جموں کشمیر' افغانستان' سری لنکا وغیرہ ملکوں میں لڑائی' اندرونی فسادات' آگزنی اور دہشت گردی کی وارداتیں زیادہ ہوں گی۔ زبردست مہنگائی کی وجہ سے کام لوگوں کے معاشی حالات خراب ہوں گے۔

# بھارت میں دکھائی نہ دینے والے گرہنوں کی مختصر تفصیل ۔

## (ا) مکمل سورج گرہن (Total Solar Eclipse) ۲۱ جون ۲۰۰۱

یہ کھگراس (مکمل) سورج گرہن ہاڑ بدی اماوس ۲۱ جون ۲۰۰۱ ویروار کو بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دوپہر ۳ بج کر ۳ منٹ سے شروع ہو کر رات ۸ بج کر ۴ منٹ تک رہے گا۔ یہ گرہن دکھنی اٹلانٹک مہاساگر' انگولا' زمبابوے' میڈ گاسکر اور ہند مہاساگر میں دکھائی دے گا۔ بھارت میں دکھائی نہیں دے گا۔

### تفصیل کھگراس سورج گرہن ۲۱ جون ۲۰۰۱ ویروار

| | گھنٹہ | | منٹ | |
|---|---|---|---|---|
| ☆ گرہن شروع | ۱۵ | بجکر | ۳ | بھارتیہ |
| ☆ کھگراس شروع | ۱۶ | بجکر | ۷ | اسٹینڈرڈ |
| ☆ پرم کھگراس | ۱۷ | بجکر | ۳۴ | ٹائم |
| ☆ گرہن ختم | ۲۰ | بجکر | ۴ | |

## کنکن سورج گرہن (Annular Solar Eclipse) = ۱۴/۱۵ دسمبر ۲۰۰۱

(بھارت میں دکھائی نہیں دے گا)

یہ گرہن مگھر بدی اماوس ۱۴ دسمبر ۲۰۰۱ شکروار کی رات ۱۱ بج کر ۳۳ منٹ سے شروع ہو کر ۱۵ دسمبر کی صبح ۵ بج کر ۱۱ منٹ تک (بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق) رہے گا۔ یہ کنکن سورج گرہن پرشانت مہاساگر' اتری پچھمی دکنی امریکہ' مدھیہ امریکہ' کینیڈا کے مغربی شمالی حصوں میں دکھائی دے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| کنکن گرہن کا درمیان شروع | رات ۱۱ بج کر ۳۳ منٹ | (۱۴ دسمبر شکروار) | |
| کنکن گرہن کا درمیان شروع | رات ۱۲ بج کر ۴۰ منٹ | (۱۴ دسمبر شکروار) | بھارتیہ |
| کنکن گرہن کا درمیان شروع | صبح ۲ بج کر ۱۵ منٹ | (۱۵ دسمبر سنیچروار) | اسٹینڈرڈ |
| کنکن گرہن ختم | صبح ۵ بج کر ۱۱ منٹ | (۱۵ دسمبر سنیچروار) | ٹائم |

نوٹ۔ گرہن۔ جن علاقوں پر نظر آتے ہیں انہیں مقاموں پر ان کے نیک وبد اثرات کا خیال کیا جاتا ہے۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# نوروز عالم افروز افق اہل یونان ۲۰ مارچ ۲۰۰۱ء

نور عالم افروز یعنی دنیا کے آغاز کا اول دن۔ دنیا کے مختلف مذاہب نے اپنی اپنی روایات کے مطابق نوروز کا ایک خاص دن مقرر کیا ہے۔ اہل ہند وید شاستروں کے مطابق چیت شدی یکم تھی سے برساجی نے (کائنات) دنیا کا آغاز کیا تھا۔ جبکہ اہل نجوم حساب شمس یکم بیساکھ سے شمسی سال کا آغاز کیا تھا۔ اہل اسلام کا نوروز یکم محرم سے ہجری سن کا آغاز کیا جاتا ہے۔ اہل کرسچین (یورپ) کا نوروز یکم جنوری سے شروع ہوتا ہے۔

علم جیوتش کے مطابق آفتاب اپنے محور پر سیدھی رفتار سے بارہ راشیوں میں گردش کرتا ہوا ایک سال کے بعد پھر نقطہ اعتدال کے عین مشرق میں برج حمل (میکھ راشی) میں داخل ہوتا ہے۔ اسی روز سے سال کا نیا دن شروع ہوتا۔ اہل ہند نرائن حساب کے مطابق یکم بیساکھ کہے جاتے ہیں۔ اہل یونان اور علم جفر کے ماہرین کے لئے یہ دن بڑا مبارک مانا جاتا ہے۔ یہ وقت عمل اور تعویزات تیار کرنے کے لئے نہایت متبرک بڑا اثر اور پر تاثیر مانا جاتا ہے۔

**بادشاہ سال منگل اہل یونان**

۷، ۵، ۸، ۶، ۴، ۹، ۳، منگل کیتو، زاہو، ۲، چندر، ۱۲، سنیچر، بدھ شکر، ۱۰، ۱، ۱۱، برہسپتی سورج

**بادشاہ سال قمر (چندر) اہل ہند**

۱۰، ۸، ۹، ۱۱، کیتو چندر منگل، ۷، ۱۲، ۶، بدھ شکر، ۱، ۳، سورج، راہو، ۵، ۲، سنیچر، برہسپتی، ۴

## تویل آفتاب عالمتاب پر نقطہ اعتدال۔

اہل یونان کے حساب سے تاثیرات اکب ظہور کا داخلہ اس برس ۲۰ مارچ ۲۰۰۱ء منگوار، شرون نچھترا ایکادشی تھی کے وقت رات کو ۷ بجکر ۱ منٹ پر بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق کنیا لگن میں نقطہ اعتدال میں واقع ہوگا۔ بادشاہ سال منگل (مریخ) خانہ چہارم میں چندر اور کیتو گرہوں کے ساتھ پڑا ہے اس پر برہسپت کی خاص نظر پڑ رہی ہے۔ گرہ چال کے مطابق آئندہ سال کے دوران دنیا کے مختلف سیاسی طاقتوں کے درمیان کھینچا تانی رہے گا۔ افغانستان، پاکستان، عرب ممالک میں جنگ اور لڑائی کی وارداتیں ہوں گی۔

بادشاہ سال منگل (مریخ) مالک فلک پنجم جومندر کی سواری کئے ہوئے ہاتھ میں برچھی لئے ہوئے لباس سرخ پہنے سر پر شاندار لال رنگ کی کلغی اور ہاتھ میں گلاب کا پھول لئے اپنے عہدہ پر شان سے قائم رہے گا۔ اس کی خوراک انگور، سیب، کیلا، انار، مالٹا، انجیر، امرود، پھل، اور رنگدار مٹھائی ہوگی۔

**عمل تعویل آفتاب۔** وقت رات ۷ بجکر ۱ منٹ سے شروع ہو کر رات ۹ بجکر ۳۱ منٹ تک ہوگا۔ اس عرصہ خاص پر تاثیر اور مبارک ہوگا۔ اس عرصہ میں عملیات اور تعویز تیار کرنا خدا کی عبادت کرنا اور خاص انوشٹھان کرنا وغیرہ بڑا پر تاثیر ہوتا ہے۔ عامل کو چاہیے کہ بر وقت تحویل اشنان وغیرہ کر کے صاف ستھرے کپڑے پہن کر ایک علیحدہ کمرے میں بیٹھ کر خدا کی بندگی اور اپنے ذاتی اشٹ دیو کی عبادت کریں خوشبودار اگربتی یا دھوپ جلا کر مشرق کی جانب منہ کر کے بیٹھ جائیں۔ اور چاند میں خدا (ایشور) کی چھایہ تصور کرتے ہوئے بھوج پتر یا چاندی یا تانبہ کی پلیٹ پر ذیل لکھے جنتر یا تعویز کو اپنی ضرورت کے مطابق کوئی سا جنتر، تعویز یا عمل مور یا انار کی قلم سے اشٹ گندھ کی سیاہی سے لکھ کر اپنے پاس یا کسی پاک جگہ پر رکھیں۔ جب کسی خاص جگہ یا حاکم کے پاس جاتا ہو تو اس جنتر / تعویز کو اپنے پاس رکھیں خدا (ایشور) کی مہربانی سے بہت سی دنیاوی مشکلات اور نحوسوں غم سے نجات اور راحت پایئے۔

**اشٹ گندھ:** ۔ سرخ چندن، سفید چندن، مشک کپور، خس، اگر، تگر، کیسر اور کستوری۔ ان آٹھ چیزوں کا گنگا جل یا پاک جل میں گھول کر سیاہی تیار کر کے تعویز بنالیں۔

## مفید اور کار آمد جنتر و منتر

### اولاد کے لئے جنتر

| ۲۳ | ۴ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳۰ | ۳۷ | ۷ |
| ۳ | ۳۴ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۳۵ | ۳۵ |

اس جنتر کو نوروز کے دن سے گیہوں کی روٹی پر لکھ کر وہ روٹی کالے کتے کو کھلا دیں مالک چاہے گا تو آپ کی مراد بہت جلدی پوری ہو جائے گی۔ لیکن جب تک اولاد پیدا نہ ہو عبادت کرتے رہیں۔

### کارج سدھ جنتر

| ۵ | ۱۲ | ۲ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۳ | ۱۱ | ۱۱ |
| ۱۴ | ۹ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۱۰ | ۱۳ |

نوروز کے دن ہلدی کے رس سے اس جنتر کو کاغذ پر لکھ کر بتی بنائیں۔ شام کو دیئے میں سرسوں کا تیل ڈال اس کو جلا دیں اسی طرح سات اتوار کو کریں سبھی قسم کے دکھ دور ہوں اور کارج سدھ ہو۔

### پردیسی کی واپسی کا جنتر

| ۳۵ | ۸ | ۱۵ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۵۲ | ۵ | ۱۳ |
| ۹ | ۱۳ | ۲۴ | ۱۳ |
| ۷۲ | ۲۵ | ۷۲ | ۶ |

نوروز کے دن اس جنتر کو کیسر کی سیاہی بھوج پتر پر لکھ کر چاندی کے تعویز میں رکھ لیں اور اللہ کی عبادت کرنے کے بعد ۳۱ روز تک روزانہ گائے کو گڑ سمیت چپاتی کھلالیں۔

### بیماری دور کرنیکا جنتر

| ۷ | ۲ | ۷۷ | ۷۰ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۷۴ | ۳ | ۲ |
| ۱ | ۸ | ۷۱ | ۷۶ |
| ۱۵ | ۷۲ | ۵ | ۴ |

اس جنتر کو بھوج پتر پر کیسر سے لکھ کر گوگل کی بدھونی دے کر مریض کے گلے میں باندھ دینے سے لاعلاج مرض جلد دور ہو جاتے ہیں۔ یہ آزمودہ جنتر ہے۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# گرہوں کا داخلہ راشی، وکری۔ مارگی، طلوع۔ غروب ۲۰۰۱ء

## سورج (Sun)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | جنوری | مکر | ۱۴/۲۹ |
| ۱۲ | فروری | کُمبھ | ۱۴/۱۸ |
| ۱۴ | مارچ | مین | ۱۰/۱۵ |
| ۱۳ | اپریل | میکھ | ۴۳/۲۳ |
| ۱۴ | مئی | برکھ | ۳۶/۴۰ |
| ۱۴ | جون | متھن | ۹/۲۷ |
| ۱۶ | جولائی | کرک | ۵۷/۱۳ |
| ۱۶ | اگست | سنگھ | ۱۹/۲۲ |
| ۱۶ | ستمبر | کنیا | ۱۱/۲۲ |
| ۱۷ | اکتوبر | تلا | ۹/۱۹ |
| ۱۶ | نومبر | برشچک | ۵۶/۹ |
| ۱۵ | دِسمبر | دھن | ۳۶/۲۴ |

## منگل (Mars)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۳ | فروری | برشچک | ۳۴/۱۱ |
| ۱۰ | اپریل | دھن | ۱۹/۱۸ |
| ۱۲ | مئی کو منگل وکری | | ۱۲/۱۱ |
| ۱۰ | جون پھر برشچک میں | | ۳۳/۱۱ |
| ۲۰ | جولائی سے منگل مارگی | | ۳۱/۴ |
| ۲۶ | اگست | دھن | ۱۳/۲۱ |
| ۱۸ | اکتوبر | مکر | ۱/۲۱ |
| ۳۰ | نومبر | کُمبھ | ۴/۱۷ |

## بُدھ (Mercury)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۶ | جنوری | مکر | ۹/۲۶ |
| ۲۵ | جنوری | کُمبھ | ۳۵/۲۳ |
| ۴ | فروری سے وکری | | ۲۱/۷ |
| ۱۳ | فروری | مکر | ۴۸/۱۴ |
| ۲۵ | فروری سے مارگی | | ۲/۸ |
| ۱۱ | مارچ | کُمبھ | ۳۶/۲۵ |
| ۲ | اپریل | مین | ۲/۲۲ |

## بُدھ (Mercury)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۸ | اپریل | میکھ | ۵۰/۲۶ |
| ۳ | مئی | برکھ | ۷/۸ |
| ۲۲ | مئی | متھن | ۲۸/۱۹ |
| ۴ | جون سے بُدھ وکری | | ۲۱/۷ |
| ۱۹ | جون وکری بدھ برکھ میں | | ۱۲/۱۶ |
| ۲۸ | جون سے بدھ مارگی۔ | | |
| ۶ | جولائی | متھن | ۳۵/۱۱ |
| ۲۷ | جولائی | کرک | ۶/۱۶ |
| ۱۱ | اگست | سنگھ | ۲۵/۶ |
| ۲۸ | اگست | کنیا | ۵۳/۵ |
| ۲۰ | ستمبر | تلا | ۲۳/۱۶ |
| ۲ | اکتوبر سے بدھ وکری | | ۱۷/۲ |
| ۱۱ | اکتوبر | کنیا | ۳۷/۱۶ |
| ۲۳ | اکتوبر سے بدھ ماگی۔ | | |
| ۳ | نومبر | تلا | ۴۱/۲۰ |
| ۲۲ | نومبر | برشچک | ۱۴/۲۷ |
| ۱۱ | دِسمبر | دھن | ۱۵/۲۸ |
| ۳۰ | دِسمبر | مکر | ۱۱/۲۷ |

## برہسپت (Jupiter)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | جون | متھن | ۲۷/۷ |
| ۳ | نومبر سے وکری | | ۴۱/۱۵ |

## شکر (Venus)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۲۷ | جنوری | مین | ۵۵/۵ |
| ۹ | مارچ سے شکر وکری | | ۳۵/۶ |
| ۲۰ | اپریل سے مارگی | | ۱۴/۱۰ |
| ۳۰ | مئی | میکھ | ۵۱/۲۳ |
| ۲۹ | جون | برکھ | ۲۷/۲۹ |
| ۲۷ | جولائی | متھن | ۶/۹ |
| ۲۲ | اگست | کرک | ۳۸/۵ |
| ۱۶ | ستمبر | سنگھ | ۴۷/۶ |

## شکر (Venus)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | اکتوبر | کنیا | ۳۱/۱۸ |
| ۳ | نومبر | تلا | ۲۹/۲۱ |
| ۲۷ | نومبر | برشچک | ۵۱/۱۹ |
| ۲۱ | دسمبر | دھن | ۱۳/۱۶ |

## سنیچر (Saturn)

سنیچر سال کے آخر تک برکھ راشی میں ہی گردش کریگا۔ ۲۷ ستمبر کو اسی راشی میں وکری ۳/۱۱۔

## راہو (Rahu)

سال ۲۰۰۱ء کے دوران متھن راشی میں ہی گردش کرے گا۔

## کیتو (Ketu)

کیتو ۲۰۰۱ کے دوران دھن راشی میں ہی گردش کریگا۔

## یورینس (Uranus)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | اپریل | کُمبھ | ۴۸/۱۲ |
| ۳۰ | مئی سے وکری | | |
| ۱۹ | جولائی کو مکر میں | | ۵۰/۲۶ |
| ۳۰ | اکتوبر سے مارگی | | ۲۴/۲۸ |

## نیپچون (Neptune)

سارا سال مکر راشی میں گردش کریگا۔

۱۱ مئی سے وکری

۱۸ اکتوبر سے مارگی

## پلوٹو (Pluto)

سارا سال برشچک راشی میں ہی گردش کریگا۔ ۲۳ مارچ سے وکری۔

۲۳ اگست سے مارگی ہوگا۔

## گرہوں کا طلوع غروب

### بُدھ

۱۵ جنوری پچھم سے طلوع ۵۵/۲۶

۶ فروری پچھم میں غروب ۴/۱۵

۱۹ فروری مشرق سے طلوع ۴۲/۱۲

۱۰ اپریل مشرق میں غروب ۳۵/۲۴

۴ مئی مغرب سے طلوع ۲۵/۲۷

۸ جون مغرب میں غروب ۴۵/۸

۲۵ جون مشرق میں طلوع ۲۷/۱۳

۲۵ جولائی مشرق سے طلوع ۲۵/۱۱

۱۹ اگست مغرب سے طلوع ۱۸/۲۲

۱۸ اکتوبر مغرب میں غروب ۳۷/۱۵

۲۰ اکتوبر مغرب میں غروب ۴۸/۱۷

۱۲ نومبر مشرق میں غروب ۳۷/۹

۲۷ دِسمبر مغرب سے طلوع ۳۷/۲۸

### برہسپت غروب طلوع

۲ جون مغرب میں غروب ۳۰/۱۰

۲۶ جون مشرق سے طلوع ۸/۱۵

### شکر غروب۔ طلوع

۲۷ مارچ مغرب میں غروب ۴۵/۷

یکم اپریل مشرق سے طلوع ۴۰/۴

۱۸ دِسمبر پھر مشرق میں غروب

۶ فروری (۲۰۰۲) مغرب سے طلوع

### سنیچر غروب۔ طلوع

۷ مئی مغرب میں غروب ۱۵/۱۶

۱۲ جون مشرق سے طلوع ۲۷/۷

جیوتش گیان شاشتر (پنجابی)
اس کتاب میں جیوتش سیکھنے کے شروعاتی گر بتائے گئے جس کو پڑھ کر کوئی انجان شخص بھی جیوتش کا عالم بن سکتا ہے۔
قیمت -/60 روپے۔
جنرل بک ڈپو اڈا ہوشیار پور جالندھر

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# شنی ساڑھ ستی ڈھیہ اور پایہ وغیرہ کی تفصیل بابت ۲۰۰۱

گزشتہ سال ۶ جون ۲۰۰۰ سے سنیچر (شنی) برکھ راشی میں گردش کر رہا ہے۔ سال ۲۰۰۱ کے آخر تک سنیچر برکھ راشی میں ہی گردش کرتا رہے گا۔ ۲۷ ستمبر ۲۰۰۱ سے سنیچر برکھ میں وکری ہو جائیگا۔ خیال رہے وکری اور غروب حالت میں شنی کے اچھے یا ناقص پھل میں اور بھی تیزی آجاتی ہے۔ اوپر لکھی سنیچر کی گردش کے زیر اثر ۲۰۰۱ میں میکھ، برکھ اور متھن راشی والوں کو شنی کی ساڑھ ستی کا اثر ابھی سال بھر رہے گا۔

شنی ساڑھ ستی اور ڈھیہ کے زیر اثر گھریلو الجھنیں، پریوارک فکر، آمدن تھوڑی اور خرچ زیادہ، ان چاہے مقام پر تبادلہ، گھریلو کلیش، بیماری بنتے کاموں میں رکاوٹیں، دھن کی تنگی، دشمن کا خوف دماغی تناؤ وغیرہ ناقص اثرات ظاہر ہوتے رہتے ہیں

شنی ساڑھ ستی اور ڈھیہ وغیرہ کا ناقص اثر نام راشی، جنم راشی یا جنم لگن راشی۔ ان میں سے کسی ایک راشی پر، دونوں پر یا تینوں راشیوں پر الگ الگ یا ایک ساتھ اثر بھی ہو سکتا ہے۔ جس سے شنی سے پیدا ناقص اثرات کی مقدار میں کمی بیشی بھی ہو سکتی ہے۔ سنیچر ہمیشہ خراب یا ناقص اثر دینے والا نہیں ہوتا۔ اگر جنم زائچہ میں سنیچر اوچ یا دوست گرہ کی راشی میں پڑا ہو یا کنڈلی میں سنیچر یوگ کارک (اچھی) حالت میں ہو اور کسی اوچ حالت والے گرہ کی زیر نظر میں اچھے گرہ کی دشا یا انتر دشا چل رہی ہو تو اس حالت میں شنی ساڑھ ستی یا ڈھیہ کا خراب اثر بہت کم پڑے گا۔ اُلٹا بہت اچھا اثر بھی ہو سکتا ہے۔

۲۰۰۱ کے دوران ۱۵ جون ۲۰۰۱ تک شنی۔ برہسپت کا یوگ (تعلق) بنا رہے گا۔ مگر ۱۶ جون ۲۰۰۱ سے برہسپت متھن راشی میں داخل ہو جانے سے شنی برہسپت کے اثر سے ہٹ جائے گا۔ جس سے سنیچر کے اچھے اور بُرے اثرات میں فرق آجائیگا۔ اسی کو خیال میں رکھتے ہوئے میکھ وغیرہ بارہ راشیوں پر شنی کے گوچر اثرات کی تفصیل لکھ رہے ہیں۔

میکھ راشی۔ شنی ساڑھ ستی کی وجہ سے سال کے شروع میں معاشی اور گھریلو الجھنیں بڑھیں گی پایہ بھی لوہا ہونے سے آمدن کم اور خرچ زیادہ رہیں گے۔ نزدیکی بھائی بندھوں کے ساتھ اختلافات بڑھیں گے۔

برکھ راشی۔ خانہ اول میں شنی ساڑھ ستی ہونے سے کاروبار میں بہت زیادہ مشکل اور جدو جہد والے حالات کا سامنا رہے گا۔ بنتے کاموں میں اڑچنیں رہیں گی۔ اس راشی پر شنی کا پایا تامبہ ہونے سے سال کے دوئم حصہ میں اچانک دھن لابھ (فائدہ) کے مواقع بھی حاصل ہوں گے۔

متھن راشی۔ اس راشی کو شنی بارہویں خانہ پر شنی ساڑھ ستی ہونے سے آمدن کی بجائے خرچ زیادہ رہیں گے۔ گھریلو مسائل کی وجہ سے الجھنیں بڑھیں گی۔ بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ مگر اس راشی پر شنی چاندی کا پایہ ہونے جون کے بعد دھن کا فائدہ، جائیداد اور سواری وغیرہ سکھوں کی پراپتی ہوگی۔

کرک راشی۔ اس راشی کی سنیچر گیارہویں خانہ میں ہونے سے بہت محنت مشقت کے بعد ہی دھن حصولی کے گزارے لائق ذرائع بن کے

۔اس پر شنی کا پایہ سونا ہونے سے خفیہ فکر مندی اور فضول خرچی بھی ہوگی۔ کچھ بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہونگی۔

سنگھ راشی۔ اس راشی پر شنی دسویں خانہ پر گردش کرنے سے بہت جدوجہد اور مشکلات کے بعد گزارے یوگ آمدن کے ذرائع بن سکیں گے۔ مگر اس راشی پر شنی کا پایہ لوہا ہونے سے خرچ (اخراجات) بہت زیادہ رہیں گے۔ گھریلو الجھنیں بڑھیں گی۔ صحت میں کچھ خرابی ہو۔

کنیا راشی۔ اس راشی پر شنی نویں اور پایہ سونا ہونے سے کاروبار میں بہت مشکل حالات اور جدوجہد رہے گی۔ آمدن کم اور خرچ زیادہ رہیں گے۔ صحت کے متعلق خاص احتیاط برتیں۔

تلا راشی۔ اس راشی پر سنیچر آٹھویں خانہ میں ہونے سے شنی کی ڈھیہ ہوگی۔ جس کے زیر اثر کاروبار میں رکاوٹیں اور گھریلو الجھنیں بڑھیں گی۔ دھن کا لابھ بھی معمولی ہوگا۔ اس راشی کو پایا تامبہ ہونے سے سال کے پیشتر حصہ میں اچانک دھن لابھ اور ترقی کے موقعہ حاصل ہوں گے

برچھک راشی۔ ساتویں سنیچر ہونے سے دماغی تناؤ اور گھریلو پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ بنتے کاموں میں اڑچنیں رہیں۔ اس راشی پر شنی پایہ چاندی ہونے سے ۱۶ جون کے بعد اڑچنوں کے باوجود بگڑے کاموں میں سدھار ہوگا اور گزارے لائق آمدن کے ذریعہ بنیں گے۔

دھن راشی۔ سنیچر اس راشی کو چھٹے خانہ میں تبدیل کرنے سے شبھ ہوگا اڑچنوں کے باوجود گزارے لائق آمدن کے ذریعہ بنیں گے۔ پردیش سے کوئی خوش خبری ملے گی۔ سال کے دوئم حصہ میں زمین، سواری وغیرہ سکھ حاصل ہوں گے۔ مگر شنی کا پایہ لوہا ہونے سے گھریلو کاروباری الجھنیں بھی ہوں گی۔

مکر راشی۔ اس پر شنی پانچویں خانہ پر ہونے سے پڑھائی (علم) میں رکاوٹیں، فضول خرچ اور اندرونی فکر مندی رہے گی۔ اس راشی پر شنی کا پایا تامبہ اچھا پھل دینے والا ہوگا جس کے زیر اثر خاص کوششیں کرنے پر دھن لابھ اور بگڑے کاموں میں کامیابی حاصل ہوگی۔

کُمبھ راشی۔ اس راشی پر شنی چوتھے ڈھیہ کا اثر ہونے سے گپت چنتا (فکر) جسم کو تکلیف، دھن لابھ تھوڑا اور بنتے کاموں میں اڑچنیں۔ فضول خرچی اور نزدیکی رشتہ داروں کے ساتھ تکرار پیدا ہو۔ اپنے بھی پرایوں جیسا سلوک کریں گے۔ شنی کا پایہ بھی سونا ہونے سے آمدن کم اور خرچ زیادہ ہوں گے۔ کاروبار میں جدوجہد زیادہ رہے گی۔

مین راشی۔ اس راشی پر شنی تیسرے خانہ پر ہونے سے اچھا اثر ہوگا۔ کوئی بگڑا کام بنے گا۔ گھر میں کسی نیک کام پر خرچ ہوگا۔ زمین، سواری وغیرہ سکھ حاصل ہوں گے۔ اس راشی پر شنی کا پایا چاندی ہونے سے ملک کے اندر اور غیر ملک کے متعلق کاموں میں کچھ کامیابی ہوگی۔

سنیچر کے ناقص اثر کی شانتی کے لئے ۲۳ ہزار کی تعداد میں جپ کرنا [illegible] پنڈت جی سے ہون کروانا مبارک ہوتا

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

ہے۔ اسکے علاوہ سنیچروار کا برت رکھنا' اڑد (ماش) ساپت دھان کالے وستر (کپڑے) لوہے اور تیل کے متعلق اشیا کا دان کرنا۔ شری شو شنکر و ہنومان چالیسہ کا پاٹھ کرنا' نیلم کانگ دھارن کرنا اور شنی استوتر کا پاٹھ کرنا فائدہ مند ہوتا ہے۔

شنی کا بیج منتر۔ اوم پرانگ پریک پینائے پرونگ سیہ شنیہ نمہ۔

شنی کا ویدک منتر۔ اوم شنو دیوی رکھشٹائے۔ آپو بھو نتو پیتہ شم یو رکھمیر ونتو نہ

## برہسپت کا گوچر پھلادیش ۲۰۰۱ء

گذشتہ سال ۲ جون ۲۰۰۰ء سے برہسپت برکھ راشی میں گردش کر رہا ہے۔ ۱۵ جون ۲۰۰۱ء تک اسی راشی میں گردش کریگا۔ اس کے بعد ۱۶ جون سنیچروار کو صبح ۷ بجکر ۲ منٹ برہسپت متھن راشی میں داخل ہوگا۔ برکھ راشی میں گردش کا پھل اگرچہ ہم گذشتہ جنتری میں لکھ چکے ہیں پھر بھی دوبارہ لکھ رہے ہیں۔

برہسپت گرہ کے ناقص اثر کو دور کرنے کے لئے ویروار کا برت رکھنا، پکھراج دھارن کرنا، میٹھے پیلے چاول اور پیلے کپڑے کا دان چنے کی دال کانسہ کی کٹوری۔ شکر، کیلے، لڈو وغیرہ کا دان اور برہسپت کے بیج منتر یا گورو کا پتری منتر کا جاپ ۱۹ ہزار کی تعداد میں مبارک ہوگا۔

برہسپت کا بیج منتر۔ اوم گرام گریم گروم سیہ گوروے نمہ

## راہو۔ کیتو گرہوں کا گوچر پھل ۲۰۰۱ء

۳۰ جولائی ۲۰۰۰ء سے راہو متھن راشی میں اور کیتو دھن راشی میں گردش کر رہے ہیں۔ سال ۲۰۰۱ء میں راہو متھن راشی میں ہی اور کیتو دھن راشی میں ہی (وکری ہوکر) گردش کرتے رہیں گے۔ میکھ وغیرہ راشیوں پر ان کی گردش کا اچھا اثر بدستور ہی ہوگا۔ ناظرین کی سہولیت کے لئے ان کے اثرات کو دوبارہ لکھ رہے ہیں۔

راہو کے ناقص اثر کو دور کرنے کے لئے تل تیل، بھورے رنگ کا کپڑا' کمبل ناریل، ست ناجا، سپت دھانیہ کالے پھول، لوہے کا برتن کا دان اور پرندوں کو باجرا وغیرہ ڈالنا مبارک ہوتا ہے۔

اپائے کرنے سے پہلے اپنی جنم پتری کسی یوگ جیوتشی (نجومی) کو دکھا لینی چاہئے۔ اس کے علاوہ راہو کے بیج منتر اوم بھرام بھریم بھروم سیہ راہوے نمہ منتر کا ۱۸ ہزار کی تعداد میں جاپ کرنا چاہئے۔

کیتو کی شانتی کے لئے اوم سرام سریم سیہ کیتوے نمہ جنتر کا ۱۷ ہزار کی تعداد میں جپ شری گنیشا شوکر کا پاٹھ سپت دھانیہ لوہے کا چاکو۔ رنگدار، تیل تانبہ کا برتن وغیرہ کا دان کریں۔ دیگر شانتی کے لئے جنم پتری سے مشورہ کریں۔

خیر اندیش پنڈت پنالال جیوتشی

## برہسپت کا برکھ راشی میں گوچر پھل۔ (۲ جون ۲۰۰۰ء سے ۱۵ جون ۲۰۰۱ء)

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برسچک | دھن | مکر | کمبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھل اثرات | اچانک دھن لابھ سکھ کے ذرائع بڑھیں | گھریلو کاروبار میں الجھنیں | دھن لابھ ترقی ہو | گھریلو تناؤ خرچ بڑھیں | گھریلو خوشی مالی فائیدہ ہوگا | مالی نقصان دماغی تناؤ بڑھے | گھریلو سکھ کسی سے ملاقات ہو | آمدنی میں کمی فضول خرچی بڑھے | اچانک مالی فائیدہ | مالی پریشانی گھریلو الجھنیں بڑھیں | کوئی مبارک کام انجام ہو | آمدنی اور خرچ بڑھیں کوئی بگڑا کام بنے گا |

## برہسپت کا متھن راشی میں گوچر پھل۔ (۱۶ جون سے سال کے آخر تک)

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برسچک | دھن | مکر | کمبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھل اثرات | گذارے یوگ آمدن ہو مگر خرچ بھی رہے صحت میں گڑبڑ | اچانک دھن لابھ خوشی کے آثار بڑھیں | آرام کم اور جدوجہد زیادہ ہوگی۔ گھریلو پریشانی | چلتے کاموں میں رکاوٹیں آمدن کم اور خرچ زیادہ رہے | کسی نئے کام میں دل چسپی ہوگی بگڑا کام بنے گا | دھن کا فائیدہ کم ہوگا کسی دوست سے دھوکہ ملے۔ | بھاگیہ میں ترقی کوئی بگڑا کام بنے امیدوں میں کامیابی | فضول کے کاموں میں خرچ زیادہ ہو جسم کو تکلیف | عورت سے سکھ دھرم کرم کی جانب توجہ ہو خرچ زیادہ | حادثہ سے چوٹ وغیرہ کا ڈر دماغی تناؤ | علم میں کامیابی سواری سکھ۔ بگڑے کاموں میں سدھار | دھن لابھ تھوڑا فضول خرچی ہو نزدیکی لوگوں سے تکرار ہو |

## راہو کا متھن راشی میں گوچر پھل ۲۰۰۱ء

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برسچک | دھن | مکر | کمبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھل اثرات | کاروبار میں محنت کرنے پر بھی آمدنی کم گھریلو الجھنیں | آمدنی کم اور خرچ زیادہ فضول دوڑ دھوپ کسی عزیز سے تنگ | منصوبوں میں کامیابی کسی عزیز دوست سے ملاقات | بہت زیادہ مشقت کے بعد گذارے لائق روزی حاصل | کاروبار میں دھن کا نقصان نزدیکی لوگوں سے تکرار | بہت زیادہ محنت کرنے پر بھی آمدنی میں اضافہ نہیں | خاص کوشش کرنے سے سوچی ہوئی اسکیموں میں کامیابی | کسی عزیز کی مدد سے بگڑا کام بنے سواری کا سکھ حاصل ہو | کوشش کرنے پر گذارے لائق روزی حاصل رہے | گھریلو کاروباری الجھنوں میں اضافہ کام بگڑیں | سواری سکھ ملے کسی نزدیکی دوست کے ساتھ تکرار | آمدنی کے ذرائع میں اضافہ ہو کوئی بگڑا کام انجام ہوگا |

## کیتو کا متھن راشی میں اچھا برا پھل ۲۰۰۱ء

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برسچک | دھن | مکر | کمبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھل اثرات | بہت کشمکش کے بعد سکھ کے ذرائع میں اضافہ | گھر میں کوئی مبارک کام ہو خرچ میں زیادتی | جسم کو تکلیف کسی عزیز کی طرف سے دھوکہ ملے | دھن کا نقصان اور گھریلو فکریں زیادہ ہیں | پریوار کی طرف سے فکر رہے کاموں میں رکاوٹ | کافی کوشش کے بعد گذارے لائق روزی ملے | دھن لابھ مدھم کسی عزیز کے ساتھ تکرار | گھریلو کلیش کی وجہ سے پریشانی آمدن کم اور خرچ زیادہ | جدوجہد کے بعد دلی مراد حاصل ہوں کامیابی ملے | بہت کوشش کرنے پر بھی لابھ کم اور خرچ زیادہ | کاروبار میں رکاوٹیں دھن کی تنگی و پریشانی رہے | آمدن کم اور فضول خرچی میں اضافہ |

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# گرہوں کی آکاشی کونسل اور گوچر گرہوں کی بنا پر ۲۰۰۱ء کی اہم پیشگوئیاں

* گرہوں کی آکاشی کونسل کے دس ادھیکاریوں میں سے آٹھ ادھیکار (عہدے) شبھ (نیک) گرہوں کو اور دو ادھیکار ناقص (کرود) گرہوں کو حاصل ہوئے ہیں۔ ان کے زیر اثر آئندہ سال کا ثمرہ گزشتہ سال کی نسبت بہتر ثابت ہوگا۔

* بادشاہ سال چندرماں اور وزیر شکر کے زیر اثر لوگوں کا رجحان فیشن پرستی اور عیش پرستی کی جانب زیادہ بڑھے گا۔

* سوسائٹی میں عورتوں کی اہمیت بڑھے گی اور سال میں لڑکیوں کی پیدائش زیادہ ہوگی اور عیش آرام کی سہولتوں میں اضافہ ہوگا۔ اونچے عہدہ کے لوگ اپنی خد عزیزی کا برتاؤ کریں گے۔

* پٹرولیم۔ ڈیزل۔ کیمیکل و دیگر تیل کی اشیاء کاغذ، تانبہ چاندی کل پرزے اناج و دوسری روزانہ استعمال کی چیزوں کے نرخ بہت زیادہ بڑھ جانے سے عام لوگوں میں گہری تشویش بڑھیگی۔ شدت کی مہنگائی کی وجہ سے عام لوگوں کا یقین موجودہ سرکار سے لڑکھڑانے لگے گا۔

* جگت لگن کنڈلی میں کال سرپ نام کا یوگ ہونے سے ایران، عراق، پاکستان بھارت، سری لنکا افغانستان وغیرہ ملکوں میں سیاسی، اقتصادی اور معاشی حالات اور خراب ہوں گے۔ ان ممالک میں کہیں سیلاب سوکھا بھونچال، زمین پھٹنا دریا بڑھ وغیرہ قدرتی نقصانات ہونے کے امکانات ہیں

* پاکستان میں عام رعایا مشرق حکومت کی تاناشاہی پالیسیوں کے خلاف ہونے لگے گی۔ سرکار آرتھک (اقتصادی) دوالیہ پن کی کگار پر۔ بھارت اور امریکہ کے تعلقات میں نئے آیام کھلیں گے۔ باہمی بیوپار اور بدیشی پونجی ( Foreign Currency ) میں خاص اضافہ ہوگا۔

* موجودہ گٹھ بندھن سرکار میں اندرونی اختلافات کی وجہ سے بکھراؤ کی جانب ہوگی۔ کچھ صوبوں میں بھاجپا پارٹی کے وقار کو دھکا پہنچے گا جبکہ کانگرس آئی کی پوزیشن (حالت) کچھ بہتر ہوگی۔

* زبردست چنوتیوں کے باوجود گٹھ بندھن سرکار اپنا قائم شدہ وقت پورا کرلے گی۔ مگر بھاجپا لیڈر پردھان منتری شری اٹل بہاری واجپائی کی صحت کیلئے آئندہ گرہ چال ٹھیک نہیں ہیں۔

* ساون بھادوں (۱۶ اجولائی سے ۱۶ ستمبر درمیان) کھپر یوگ ہونے سے سیاسی ٹکراؤ یا کسی اہم لیڈر کے اچانک وفات یا حکومت میں تبدیلی کے یوگ بنیں گے۔ آسام۔ اڑیسہ، ہماچل وغیرہ صوبوں میں قدرتی آفتوں سے لوگوں کے جان ومال کے مزید نقصانات ہونے کے یوگ ہیں۔

پرماتما کی عظیم عنایت سے "مفید عالم جنتری" کو شائع ہوتے ہوئے آئندہ برس کی جنتری کو ۲۶ سال ہو جائیں گے۔ اس جنتری کے رہنما بانی مشہور عالم پنڈت دیوی دیال (لاہور والے) سے لیکر آج تک کے عرصہ میں ہماری جنتری اور دوسری اشاعتوں کو جو ملکی اور غیر ملکی شہرت حاصل ہوئی ہے۔ وہ اس جنتری کے قدردانوں سے پوشیدہ نہیں ہے۔ مفید عالم جنتری ہندی، اردو، پنجابی وغیرہ اشاعتوں کی علم گیر شہرت کو دیکھ کر کچھ حاسد اور لالچی پبلشرز اس جنتری سے ملتا جلتا ٹائٹل رکھ کر اور ہمارے میٹر کو کانٹ چھانٹ کر چھاپ رہے ہیں۔ اس طرح سے مفید عالم جنتری کے شائقین کو دھوکہ دیتے ہیں۔ ہم لوگوں کو خبردار کرتے ہیں کہ نئی کے سورق پر مصنف پنڈت پنالال جیوتشی کا نام اور فوٹو ضرور دیکھ لیا کریں۔

ایشور کی مہربانی سے اور گزشتہ سالوں کی بہت سی ہماری پیشن گوئیاں جو کہ پنچانگ اور مفید عالم جنتری میں شائع ہوتی تھیں۔ ہو بہو درست اور ثابت ہوتی آئی ہیں۔

مثال کے طور پر کچھ اہم واقعات بیان کئے جاتے ہیں۔

بھارت کا آزاد ہونا۔ بنگلہ دیش کی صورت میں پاکستان کی تقسیم ہونا۔ کانگرس (آئی) کی شکست۔ جنتا پارٹی کا وجود میں آنا اور پھر اس کا ٹوٹنا۔ کانگرس پارٹی کا دوبارہ اقتدار میں آنا۔ وزیر اعظم شریمتی اندرا گاندھی کی اچانک موت۔ ۱۹۸۸ کی جنتری صفحہ نمبر ۲۳ کالم نمبر ۲ پاکستان کے صدر مملکت ضیاء الحق کی موت اور سابق وزیر اعظم راجیو گاندھی کی وفات وغیرہ (

۱۹۹۴ء کی جنتری صفحہ ۲۱ پر) بھارتیہ جنتا پارٹی کی ایک نمایاں پارٹی کے طور پر ابھر کر آنا اور مرکز میں مختلف پارٹیوں کا ایک گٹھ بندھن سرکار بننا (صفحہ ۱۹) سال ۱۹۹۵ء میں مرکزی سرکار کا سیاسی ماحول غیر یقینی بنے رہنے۔ پاکستان میں بے نظیر حکومت کا ٹوٹنا وغیرہ۔ (صفحہ ۲۳۔ ۲۴) ۱۹۹۸ء کے جنتری کے صفحہ ۲۰ پر مورچہ سرکار کے ٹوٹنے کے متعلق کی پیشن گوئی کی بابت اور ۱۹۹۹ کی جنتری صفحہ ۲۱/۲۲ پر بھاجپا گٹھ بندھن حکومت کا جون ۱۹۹۹ء سے پہلے پہلے ٹوٹنا اور نصف حصہ کے آخر میں بھارت اور پاکستان کی سرحدوں پر زبردست گولہ باری اور جنگ کی خبریں ملنا (جیسا کشمیر کارگل میں لڑائی ہونا) اور اس وقت کے پاکستانی وزیر اعظم نواز شریف کی حکومت کا گرنا وغیرہ اور ۲۰۰۰ء میں نواز شریف کے خلاف قوم سے غداری کے الزامات عائد ہونا (صفحہ ۱۹) بھاجپا سرکار کا کیندری حکومت سے گرجانا اور دوبارہ حکومت میں آجانا۔ (صفحہ ۲۱) اور مہنگائی کی وجہ سے لوگوں کا موجودہ سرکار سے بھروسہ اٹھ جانا اور ۷ اجولائی سے ۱۵ اگست کے درمیان یوپی۔ پچھمی بنگال۔ اڑیسہ۔ بہار۔ آندھر پردیش وغیرہ میں سیلاب سے جدید نقصانات ہونا۔ (صفحہ ۲۱/۲۲) پر لکھی گئی پیشنگوائی سچائی منہ بولتی خود بخود ثبوت ہیں۔

## گرہوں کی آکاش کونسل اور بھوکھ پھل ۲۰۰۱ء

۲۰۵۸ (۲۰۰۱) میں گرہوں کی آکاشی کونسل کے دس عہدوں میں سے آٹھ عہدے (ادھیکار) شبھ یعنی نیک گرہوں کو اور دو ادھیکار ناقص گرہوں کو حاصل ہوئے ہیں۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# گرہوں کی آکاشی کونسل اور بھوِکھ پھل ۲۰۰۱ء

عیسوی (۲۰۰۱) میں گرہوں کی آکاشی کونسل کے دس عہدیداروں میں سے آٹھ عہدے (ادھیکار) شبھ یعنی نیک گرہوں کو اور دو ادھیکار ناقص گرہوں کو حاصل ہوئے ہیں۔ بادشاہ، فصلوں اور دھاتوں کے تین ادھیکار مبارک مگر چنچل واستری گرہ شکر کو حاصل ہوئے ہیں۔ وزارت کا اہم ادھیکار جو گنی استری گرہ شکر (زہرہ) کو ملا ہے۔ رسوں کا مالک بدھ ہے اور فوج، بارش اور پھلوں کے ادھیکار ستوگنی مرد گرہ برہسپت کو حاصل ہوئے ہیں۔ دھان کا ادھیکار تموگنی سنیچر کو اور دولت (کوش) کا ادھیکار کرور مگر ستوگنی سورج کو حاصل ہوئے ہیں۔ تموگنی (کرور) گرہ منگل کو کوئی عہدہ نہیں ملا ہے۔ آکاشی کونسل میں گرہوں کے موجودہ عہدوں کے بٹوارے کے زیر اثر آئندہ سال لوگوں میں سکھ یعنی آرام طلبی کے ذرائع میں خاص اضافہ ہوگا۔ حکومت میں اونچا عہدے کے لوگ اپنے عیش پرستی کی طرف اور زیادہ توجہ دینگے۔ عورتوں کی اہمیت میں اضافہ ہوگا۔ بارش اچھی ہوگی دودھ اور اس سے پیدا ہونے والی اشیاء کی پیداوار بڑھے گی۔ دھان، چاول موسمی پھلوں اور ہنے گھاس اور رسیدار بنسپتی کی پیداوار اچھی ہوگی۔ سینما، سنگیت، ٹیلی ویژن، انٹرنیٹ اخبار نویسی ذرائع سے اشلیلتا (ننگاپن) کی نمائش ہوگی۔

بدھ اور برہسپت کے زیر اثر بڑے پیمانے پر بیوپاری طبقہ خاص کر کپڑا صنعت، کمپیوٹرز، انجینئرنگ، دستکاری، دور سنچار اور رسدار چیزوں سے متعلقہ بیوپاری لوگ اچھا منافع کما سکیں گے۔ کمپیوٹرز اور الیکٹرونک عہدیداروں میں قابل ذکر ترقی ہوگی۔

دھن (Finance) کا مالک سورج ہونے سے گائے بھینس گھوڑے بھیڑ بکری وغیرہ چوپائے اور موٹر گاڑیوں سے متعلقہ بیوپاری اور دوسرے اونچے طبقہ کے بیوپاری ہی اچھا منافع حاصل کر سکیں گے۔

معاشرہ میں بھوگ ولاستا ننگاپن کے رجحان کو بڑھاوا ملیگا۔ زیادہ تر لوگ وات قف بلغم اور سیکس کے متعلق خفیہ بیماریوں سے پریشان رہیں گے۔ پیچیدہ جسمانی اور دماغی بیماریاں زیادہ ہونگی۔ پیٹ کی تکلیفات، انتڑیاں، رکت چاپ (Blood-Presure) اور شواس کے متعلق بیماریاں زیادہ ہونگی۔ عام رعایا کے استعمال کی چیزوں کے نرخوں میں زبردست تیزی کی وجہ سے لوگوں میں گہری تشویش اور بدامنی ہوگی۔ چھوٹے طبقہ کے بیوپاری لوگ معاشی تنگی کی وجہ سے پریشان ہوں گے۔ پیٹرول، تیل، ڈیزل وغیرہ رسدار چیزیں اور کاغذ، تانبہ، چاندی، مشینری کے کلپرزا اور روزمرہ ضرورت کی چیزوں کے نرخوں میں زبردست اچھال آئیگے۔

## ۲۰۰۱ء داخلہ نیا سال اور جگت لگن کنڈلی کے ذریعہ دنیا کے حالات

۲۰۵۸ میں نیا سال کا داخلہ چیت بدی اماوس تتھی اتوار ۵۵ / ۰ گھڑی پل اشیٹ پر صبح ۶ بجکر ۵۱ منٹ پر ۲۵ مارچ بروز اتوار کو مین لگن میں ہوگا۔ نئے سال کی داخلہ کنڈلی میں مین لگن طلوع ہے۔ لگن کا مالک برہسپت تیسرے خانہ میں سنیچر کے ہمراہ ہو کر باہمی تالقیہ کے خانہ (نویں) کو شبھ نظر سے دیکھ رہا ہے۔ کنڈلی میں بادشاہ چندر اور وزیر شکر دونوں شبھ گرہ لگن میں اکٹھے پڑے ہیں۔ مگر تیسرے شنی۔ منگل۔ کے درمیان سم۔ سپتک یوگ بنا ہوا ہے۔ داخلہ برس کنڈلی میں پڑے گرہوں کے مطابق دنیا کے بہت سے ملکوں کے درمیان کچھ نئے سیاسی سمی کرن (گٹھ جوڑ) بنیں گے۔ امریکہ، روس، فرانس، چین، جرمنی، جاپان، بھارت، پاکستان سمیت بہت سے ایشیائی ممالک کے ساتھ نئے بیوپارک سماجک اور امن کے معاہدے ہوں گے۔ مگر امن کے معاہدوں کے باوجود تقریباً سبھی ملک اندرونی طور پر خطرناک ایٹمی ہتھیاروں کو تیار کرتے رہیں گے۔ لگن میں چندر۔ شکر گرہوں کے زیر اثر آئندہ سال کے دوران دنیا میں کسی بڑی جنگ کے یوگ نہیں بنتے۔ مدھیہ درش میں کہیں چھتر بھنگ حکومت میں تبدیلی کے یوگ بنتے ہیں۔

**کنڈلی داخلہ نیا سال ۶/۵۱**

- ۱، ۱۲، ۱۱، ۱۰، ۹، ۸، ۷، ۶، ۵، ۴، ۳، ۲
- ۱۲: سورج چندر شکر
- ۱۱: بدھ
- ۲: برہسپتی سنیچر
- ۳: راہو
- ۹: کیتو
- ۸: منگل

**جگت لگن کنڈلی ۲۳ / ۴۳ گھنٹہ منٹ**

- ۱۰، ۹، ۸، ۷، ۶، ۵، ۴، ۳، ۲، ۱، ۱۲، ۱۱
- ۹: کیتو چندر منگل
- ۱۲: بدھ شکر
- ۱: سورج
- ۲: برہسپتی سنیچر
- ۳: راہو

## جگت لگن کنڈلی۔

بیساکھ بدی چھٹی، تتھی، ۱۳ اپریل مولا نچھتر شکروار رات ۱۱ بجکر ۴۳ منٹ پر دھن لگن میں جگت لگن کا داخلہ ہوگا۔ لگن کنڈلی کا مالک برہسپت چھٹے خانہ میں سنیچر کے ساتھ ہے۔ اور راہو۔ کیتو۔ کے درمیان تمام گرہ آجانے سے کال سرپ یوگ بھی بنا ہوا ہے۔ اس کنڈلی میں پڑے گرہوں کے مطابق برکھ، متھن، کنیا، دھن اور مین راشی والے ممالک کے اندرونی حالات بہت پیچیدہ اور خراب رہیں گے۔ خاص کر پاکستان، شری لنکا، بنگلہ دیش، بھارت، انڈونیشیا، افغانستان وغیرہ ملکوں میں کہیں معاشی اور سیاسی حالات خراب ہونگے۔ ان ملکوں میں کہیں اناج اور دیگر ضروری اشیاء کی کمی اور کہیں بھونچال، سیلاب، دربھکھ سوکھا وغیرہ قدرتی علامتوں سے مزید نقصانات ہونے کے یوگ ہیں۔ ان ممالک میں کہیں اچانک چھتر بھنگ (حکومت میں تبدیلی) وغیرہ کے بھی امکان ہیں۔

جگت لگن کنڈلی کے گرہوں کے مطابق بھارت میں گجرات، اڑیسہ، آسام، کشمیر، ہماچل، مدھیہ پردیش وغیرہ ممالک میں قدرتی آفات سے جان و مال کے نقصانات ہونے کے یوگ ہیں۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# ۲۰۰۱ء میں گوچر گرہ اور دنیا کے حالات

۲۰۰۱ء کے آغاز میں ہونے والے پوہ ماہ میں پانچ منگلوار ہونے سے کسی سرکردہ اہم لیڈر کے اچانک وفات ہونے یا کہیں حکومت کے بدلنے کے یوگ ہیں۔ خاص کر کسی مسلم ملک کے ملک میں ۳ فروری سے منگل برشچک راشی میں داخل ہو کر شنی کے ساتھ سم سپتک یوگ بنائیگا۔ یہ یوگ ۹ اپریل ۲۰۰۱ء تک بنا رہے گا۔ اس یوگ کے زیر اثر کسی مسلم ملک میں دھماکہ خیز وارداتیں پیدا ہونگی۔ اور کہیں اہم سیاسی تبدیلیاں نمایاں ہوں گی۔ آگے چیت ماہ (مارچ اپریل) میں پانچ شنی وار پانچ اتوار ہونے سے عراق، لبنان، امریکہ، بھارت، پاکستان، شری لنکا، افغانستان، انڈونیشیا وغیرہ ممالک میں اندرونی گڑبڑ آگ زنی اور دہشت گردی کی خبریں ملیں گی۔ اس کے معاہدوں کے باوجود ماہ ۱۰، اپریل سے ۲۹ اپریل کے درمیان کال سرپ یوگ بننے سے پاکستان، فجی، شری لنکا، بنگلہ دیش، بھارت، افغانستان روس وغیرہ ممالک کے اندرونی معاشی، سیاسی حالات غیر یقینی بنے گے۔ کہیں آگ زنی توڑ پھوڑ، حکومت کا پلٹنا وغیرہ دھماکہ خیز وارداتیں ہوں گی۔

۱۰ مئی سے ۲۴ مئی کے درمیان پھر کال سرپ یوگ ہونا اور جیٹھ ماہ (۸ مئی سے ۶ جون) میں پانچ منگلوار ہونے سے پاکستان۔ شری لنکا، بنگلہ دیش وغیرہ ممالک کے اندرونی سیاسی واقتصادی حالات پھر بگڑ جائیں گے۔ کہیں دہشت گردی کی وارداتیں بیروزگاری سوکھا، حکومت میں اچانک تبدیلی وغیرہ کے اشارے ملتے ہیں۔ ہاڑ ماہ (۵ اجون سے ۱۶ اجولائی) میں سورج۔ راہو کا ایک ہی راشی میں گردش ہونے سے پاکستان، افغانستان، بھارت وغیرہ ملکوں کے حکمران کے لئے اوپر لکھا وقفہ نہائت ناقص ثابت ہوگا۔

ناہ بھادوں (۵ ا اگست سے ۲ ستمبر) کے درمیان ۵ اتوار ہونے سے اوپر لکھے ترقی یافتہ ممالک میں سیلاب زلزلہ وغیرہ قدرتی آفات سے بھاری نقصان ہونے کے یوگ ہیں۔

۱۸ ستمبر سے ۱۶ اکتوبر کے درمیان ادھی اسوج ماہ ہونے سے کچھ مخالف ملکوں (جیسے بھارت۔ پاکستان) شری لنکا میں لٹے گروپ اور سنگھی حکومت کے درمیان فوجی ٹکراؤ پیدا ہونے کے اشارے ہیں۔ کچھ دیگر ممالک میں سیاسی گڑبڑ، بغاوت، آگ زنی، ہوائی حادثہ بھونچال سیلاب وغیرہ قدرتی آفات برپا ہونگی۔ مگھر (۹ دسمبر سے ۳۰ دسمبر) میں پانچ سنیچر وار اور پانچ اتوار ہونے سے پاکستان، ایران، عراق، افغانستان، بنگلہ دیش وغیرہ مسلم ملکوں میں راجنیتک (سیاسی) تبدیلیوں کے یوگ ہیں۔ سرحدوں پر جنگ کے بادل منڈرائیں گے۔

اوپر لکھے وقفوں میں آپسی ٹکراؤ اور پیچیدہ حالات کے باوجود امریکہ۔ جاپان۔ روس۔ برطانیہ۔ فرانس، جرمنی، بھارت وغیرہ ممالک دنیا میں امن قائم کرنے میں قابل ذکر کوششیں کریں گے۔ یورپ اور ایشیائی ممالک کے درمیان نئے اتحاد بنیں گے۔ بیوپارک، ساجک، اور تہذیبی عہدیداروں میں نئے تعلقات بنیں گے۔

## دنیا کے کچھ اہم ممالک

امریکہ (America)۔ جگت لگن میں اس کی زیر اثر راشی متھن ساتویں خانہ میں ہے۔ اس پر راہو گردش کر رہا ہے۔ اور اس پر منگل کی خاص نظر پڑ رہی ہے۔ سال کے شروع میں ہی اس ملک میں سیاسی ماحول گرم رہے گا۔ آئندہ راشٹرپتی چناؤں میں شری ال گور کے گرہ زیادہ یقینی لگتے ہیں۔ چناؤں کے بعد اپنا ہی پالیسی کے متعلق کچھ خاص تبدیلیاں نمایاں ہوں گی۔ دنیا کی سیاست میں اہم رول نبائے گا۔ بھارت کے خلاف لگائے گئے اقتصادی رکاوٹوں میں کافی حد تک ڈھیل دے گا۔ بھارت کے ساتھ آپسی تعلقات میں قابل ذکر سدھار ہوں گے۔ خلائی پروگرام میں کچھ رکاوٹیں پیش ہوں گی۔

پاکستان (Pakistan)۔ جگت لگن میں اس کی زیر اثر راشی (کنیا) دسویں خانہ میں پڑتی ہے۔ راشی کا مالک بدھ چوتھے خانہ میں نیچے راشی کا ہے اور اس پر منگل کی ناقص نظر پڑ رہی ہے۔ اس زیر اثر پاکستان میں عام رعایا موجودہ حکمران جنرل مشرف سرکار کی تاناشاہی پالیسیوں کیخلاف ہونے لگے گی۔ دنیا میں جہاد کے نام پر دہشت گردی کو ترغیب دینے والا پاکستان خود اپنی آگ میں جھلسنے لگے گا۔ سندھ اور بلوچستان کے صوبوں میں دھماکہ خیز اور تشدد آمیز واقعات زیادہ ہوں گے۔ معاشی طور پر ملک دیوالیہ پن کی حالت میں پہنچ جائیگا۔ ملک میں غریبی۔ مہنگائی وغیرہ مسائل سے لوگوں کی توجہ ہٹانے کیلئے بھارت کے خلاف فوجی نقل و حرکت کرتا رہے گا۔ کشمیر میں بدامنی پھیلانے کے لئے دہشت گرد عناصروں کی خفیہ طور پر مدد کرتا رہے گا۔

روس (Russia)۔ جگت لگن میں اس کی زیر اثر راشی کمبھ پر شنی کی اپنی نظر پڑ رہی ہے۔ جس سے گزشتہ سال کی نسبت آئندہ سال اس ملک کے حالات بہتر ہوں گے۔ اندرونی دہشت گردی کے معاملہ کی بات چیت کے ذریعہ سے نپٹنے کیلئے کوشش کریگا۔ امریکہ اور بھارت کے ساتھ دوستانہ اور بیوپارانہ تعلقات بہتر ہوں گے۔

برطانیہ (Britain)۔ اس کی زیر اثر راشی میکھ مانی جاتی ہے۔ جگت لگن میں میکھ راشی پر سورج اوچ راشی کا مقیم ہے۔ دنیا کی کوٹ نیتی میں اس ملک کا وقار بڑھے گا۔ مگر سال مگر سال کے نصف حصہ میں ملک کی معاشی حالت کچھ خراب ہوگی۔ بعد میں بہتر ہو جائیگی۔ قانون اور بندوبست کے متعلق بہتر انتظامات کئے جائیں گے۔ کاروباری ملکوں سے باشندوں کی آمد کے متعلق قانون میں نرمی کریگی۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# ۲۰۰۱ء میں گرہوں کی پوزیشن اور بھارت کے حالات

کنڈلی آزاد بھارت ۱۵ اگست ۱۹۴۷ء

منگل ۳ · ۲ راہو · ۴ سورج چندر بدھ سنیچر شکر · ۱ · ۱۲ · ۱۱ · ۵ · ۸ کیتو · ۷ برہسپتی · ۶ · ۱۰ · ۹

کنڈلی یوم جمہوریت ۲۶ جنوری ۲۰۰۱ء

۲ برہسپتی سنیچر · ۳ راہو متھا · ۱۲ چندر بدھ شکر · ۱ · ۱۰ سورج · ۴ · ۷ منگل · ۹ کیتو · ۵ · ۶ · ۸

۵۴ویں سال کے آزادی کا دن ۱۵ اگست ۲۰۰۰

۹ کیتو · ۸ · متھا · ۶ · ۱۰ · ۱۱ چندر · ۴ · ۵ شکر · ۲ برہسپتی سنیچر · سورج منگل بدھ · ۱۲ · ۳ راہو · ۱

بھارت ۲۶ جنوری ۲۰۰۱ء کو ۵۲ ویں سال کی یوم جمہوریت کی کنڈلی میں میکھ لگن میں داخل ہوگا۔ لگن کا مالک منگل ساتویں خانہ (خارجہ) میں پڑ کر دسویں خانہ میں پڑے سورج اور بھارت کی زیر اثر راشی مکر کو دیکھ رہا ہے۔ تیسرے خانہ میں متھاراہو کیساتھ مقیم ہونے پر بھی چندر۔ شکر۔ بدھ وغیرہ شبھ گرہوں کی زیر نظر میں ہے۔ گرہ چال کے مطابق آئندہ سال گزشتہ سال کی نسبتاً بھارت کی سماجی 'مالی اور سیاسی نظر سے زیادہ بہتر کامیاب ثابت ہوگا۔ غیر ملکی بیوپار اور معاشی اداروں میں قابل ذکر ترقی ہوگی۔

بدیشی پونجی کو حوصلہ ملے گا۔ شدت کی مہنگائی کے باوجود ترقی کے نئے راستے روشن ہوں گے۔

نئے سال کی داخلہ کنڈلی میں بھارت کی زیر اثر مکر راشی گیارہویں (لابھ) کے خانہ میں پڑی ہے۔ راشی کا مالک سنیچر تیسرے خانہ میں شبھ گرہ برہسپت کے ساتھ ہے۔ مگر مکر راشی پر برہسپت کی نیچ اور شنی کی اپنی نظر پڑ رہی ہے۔ موجودہ گرہوں کی پوزیشن کے مطابق گدی نشیں بھاجپا سرکار کو آئندہ سال تشویشناک معاشی اور سیاسی چنوتیوں کا سامنا رہے گا۔ بھارت جمہوریت کی ۵۲ ویں سال کی کنڈلی میں تیسرے گھر متھا ہونے سے دور سنچار۔ ٹیلیفون' ٹیلی ویژن' غیر ملکی بیوپار اور جاپان' امریکہ' روس' فرانس' برطانیہ' برما' اسرائیل وغیرہ ملکوں کے ساتھ کلچرل و معاشی تعلقات بہت بہتر ہوں گے۔

## گوچر گرہ اور آئندہ برس میں بھارت کے اہم واقعات

سال کے شروع میں پوہ ماہ میں پانچ منگلوار پڑ رہے ہیں اور راشی سوامی سنیچر کا منگل کے ساتھ کشٹھک یوگ بن رہا ہے۔ اس یوگ کے زیر اثر ملک کی مختلف سیاسی پارٹیوں کے درمیان ٹکراؤ پیدا ہوں گے۔ ملک کی سرحدوں فوجی نقل و حرکت بڑھیں گی۔ ۳ فروری سے ۱۹ اپریل کے بیچ منگل۔ شنی کے درمیان سم سپتک یوگ بنے گا جس سے اتر پردیش' مدھیہ پردیش' جموں و کشمیر' آندھرا پردیش' بہار' پچھمی بنگال وغیرہ صوبوں میں بدامنی کی خبریں ملیں گی۔ شدت کی مہنگائی کی وجہ سے لوگوں کی مرکزی حکومت کے خلاف گہری تشویش پیدا ہوگی۔ اس عرصہ میں کسی سرکردہ لیڈر کے اچانک وفات ہونے سے ملک میں گہرہ سوکھ ہوگا۔

سمت ۲۰۵۸ء کے شروع میں ہی (۲۷ مارچ) کو شکر ستارہ جو کہ برس کا وزیر بھی ہے۔ ۵ روز کے لئے غروب ہوگا اور ۱۰ اپریل سے ۲۹ اپریل کے درمیان کال سرپ یوگ بننے سے بھارت کے کچھ اہم صوبوں جیسے اتر پردیش جموں کشمیر مغربی بنگال' بہار وغیرہ میں فرقہ وارنہ فصادات اگنی کانڈ اور دہشت گردی کی وارداتیں منعقد ہوں گی۔ اوپر لکھے پردیشوں میں کہیں چھتر بھنگ (حکومت کا بدلنا) یا کسی اہم سرکردہ لیڈر کی موت ہونے کے بھی اشارے ملتے ہیں۔ چیت ماہ میں پانچ شنی اور پانچ اتوار ہونے سے قحط' ہوائی حادثہ بھونچال وغیرہ قدرتی آفات سے مزید تعلقات کے یوگ ہیں۔

۱۰ اپریل سے ۷ اجون کے درمیان منگل۔ کیتو کا یوگ دھن راشی میں بننے سے جموں کشمیر' اتر پردیش' ہماچل' گجرات' راجستھان وغیرہ صوبوں میں آگزنی اور فصادات کے واقعات ہوں گے۔ مئی کے دوئم حصہ میں برکھ راشی چار گرہی یوگ ہونے سے مئی۔ جون میں جموں کشمیر کے سرحدی علاقوں پر بھارتیہ فوجوں کے ساتھ کشمیری دہشت گرد گروپوں اور پاکستانی فوجوں کے ٹکراؤ اور لڑائی کے امکانات ہیں۔

۱۲ مئی سے منگل دھن راشی میں وکری ہوگا اور شبھ گرہ برہسپت پہلے سے اتی چارگتی سے گردش کر رہے ہیں۔ جس سے ملک کے کچھ حصوں (راجستھان' اڑیسہ' بہار) وغیرہ صوبوں میں اناج وغیرہ کی کمی رہے گی۔ مختلف سیاسی لیڈروں میں آپسی ٹکراؤ ہوگا۔ اس عرصہ میں کسی اہم لیڈر کی اچانک موت ہونے کے یوگ ہیں۔ ہاڑ (۱۵ اجون سے ۱۵ اجولائی) میں سورج۔ راہو کا یوگ ملک کے پردھان لیڈر کیلئے ناقص ہوگا۔ کہیں زیادہ بارشوں کی وجہ سے کہیں سیلاب' زمین کا ٹوٹنا وغیرہ سے بھاری نقصان ہونے کے امکان ہیں۔ بہار' اڑیسہ' یوپی میں کہیں بہت زیادہ بارش کی وجہ سے مزید نقصانات ہونے کا اندیشہ ہوگا۔

کھپر یوگ ۔ جولائی کے پہلے نصف میں حصہ (۶ یا ۵ جولائی) کے بیچ مکھن راشی پر چار گرہی یوگ بنا اور ۲۷ جولائی سے ۲۱ اگست کے درمیان برہسپت۔ شکر یوگ ہونے سے کہیں بھاری بارش کی وجہ سیلاب وغیرہ سے فصلوں اور لوگوں کے مکان اور دھن (جان و مال) کے نقصانات ہونے کے یوگ ہیں۔ موجودہ گدی نشیں

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

پارٹی کے کچھ ممبران مخالفت اور ٹکراؤ پیدا کریں گے۔ سرحدوں پر لڑائی کے حالات بنیں گے۔

ساون بھادوں اور اسوج مہینوں میں شار وار پانچ سنیچر وار پانچ اتوار پانچ منگلوار ہونے سے کھپر یوگ بن گیا ہے۔ جس کے زیر اثر ساون سے اسوج مہینوں (۶ جولائی سے ۲ اکتوبر) کے درمیان دیش کے کچھ حصوں میں زمین کا ٹنا' سلاب' بھونچال وغیرہ قدرتی آفتوں سے بھاری نقصانات ہوں گے۔ بہار' بنگال' جموں کشمیر راجستھان وغیرہ صوبوں میں اناج کی کمی بھوک مری۔ غریبی بیروزگاری وغیرہ وجوہات سے بیداری کے حالات بنیں گے۔ ان صوبوں میں کہیں چھتر بھنگ (حکومت کا پلٹنا) ہیں۔ آگے اسوج ادھی ماہ (۱۸ ستمبر سے ۱۶ اکتوبر) کا ثمرہ بھی ناقص ہی ظاہر ہوتا ہے۔ اس عرصہ میں جموں کشمیر کی سرحدوں پر پاکستانی فوجوں کا جماؤ ہوگا۔ بھارت۔ پاکستانی فوجوں کے درمیان ٹکراؤ اور لڑائی کے بھی یوگ ہیں۔ ان دنوں کشمیر وادی میں پاکستانی دہشت گرد عناصر دھماکہ خیز اور توڑ پھوڑ مار کاٹ کی وارداتیں تیز کریں گے۔ ملک میں چوری ٹھگی' بھرشٹاچار کے واقعات میں اضافہ ہوگا۔ کہیں پیچیدہ بیماریوں کے پیدا ہونے کا ڈر بنے گا۔ کارتک ماہ (۲ نومبر سے ۳۰ نومبر تک) میں پانچ شکروار ہونے سیاسی عرصہ میں سکھ و آرام کے ذرائع میں خاص اضافہ ہوگا۔ عورتوں کیا اہمیت ہوگی۔ زیادہ تر لوگ بھوگ ولاس کی زندگی کی جانب رجوع کریں گے۔ مگھر ماہ (یکم دسمبر سے ۳۰ دسمبر) کے درمیان پانچ سنیچر وار اور پانچ اتوار ہونے سے اس عرصہ میں روزمرہ زندگی میں استعمال کی اشیاء کے نرخوں میں غیر متعد تیزی اتھل پتھل ہوگی۔ جموں کشمیر میں بھی دہشت گردی کی وارداتیں بڑھیں گی۔

موٹے طور کہا جاسکتا ہے کہ ملک کے موجودہ گدی نشیں حکمران کو ملک کے اہم مسائل جیسے منگائی' بیروزگاری' بھرشٹاچار۔ غریبی' آبادی میں اضافہ' فرقہ وارانہ اور دہشت گردی کے مسائل چنوتی دیتے رہیں گے۔

بھارت کے متعلق اوپر لکھے جدوجہد و شدت کے حالات کے باوجود آزاد بھارت کی ۵۴ ویں اور ۵۵ ویں برس کنڈلی میں پڑے گرہوں کے مطابق غیر ملکی بیوپار پالیسی کے متعلق قابل ذکر کامیابی ملے گی۔ بھارت کے باہمی تعلقات جاپان' روس' امریکہ' ہانگ کانگ' اسرائیل' بنگلہ دیش' برطانیہ' فرانس وغیرہ ملکوں کے ساتھ نئے بیوپارک معاہدے منعقد کئے جائیں گے۔ غیر ملکی پونجی کو بڑھاوا ملے گا۔ امریکہ اور روس کے ساتھ سیاسی اور اقتصادی تعلقات کو نئے آیام ملیں گے۔ پاکستان کے متعلق پہلے کی طرح کشیدگی سے بھرے ہوں گے۔

## وزیر اعظم اٹل بہاری واجپائی اور بھاجپا گٹھ بندھن سرکار

زائچہ پیدائش شری اٹل بہاری واجپائی

چندر ۸ — شکر سورج ۹ — برہسپتی بدھ — ۷ سنیچر — ۶ — ۵ — ۱۰ کیتو — ۴ راہو — ۱۱ — ۱ — ۳ — ۱۲ منگل — ۲

بھاجپا گٹھ بندھن سرکار کی شپتھ کے وقت کی کنڈلی ۱۰/۲۹

۹ منگل — ۸ چندر — ۷ بدھ — ۶ سورج — ۱۰ کیتو — ۵ شکر — ۱۱ — ۱۲ — ۲ — ۴ راہو — ۱ برہسپتی سنیچر — ۳

پردھان منتری شری اٹل بہاری واجپائی کی کنڈلی میں پڑے گرہوں کو دوبارہ خیال کرنے پر پتا چلتا ہے کہ ان کو ۲۴ مئی ۲۰۰۰ء سے راہو کی مہادشا کے درمیان منگل کی انتر دشا شروع ہو چکی ہے۔ یہ انتر دشا ۱۲ جون ۲۰۰۱ء عیسوی تک رہے گی۔ جنم کنڈلی میں منگل مارکیش ہو کر بیماری کارک (چھٹے) گھر میں پڑا ہے اور لگن بھاؤ میں مقیم سنیچر کو مخالف نظر سے دیکھ رہا ہے۔ راہو کی مہادشا کے درمیان منگل کی انتر دشا کا پھل شاستر کاروں نے ناقص ہی لکھا ہے مگر دھیان دیں۔ ساتویں خانہ پر برہسپت پر خاص شبھ اور دوستانہ نظر ہونے سے عمر درازی کا یوگ کرتا ہے۔ موجودہ گرہ کی دشا انتر دشا کی بنا پر یہ واضح ہے کہ پردھان منتری شری واجپائی جی کو اپنی صحت کے متعلق خاص چوکسی برتنی ہوگی۔

شری اٹل بہاری واجپائی اور ان کی گٹھ بندھن سرکار نے اپنے ممبران کے ساتھ ۱۳ اکتوبر ۱۹۹۹ عیسوی بدھوار انورادھا نکھشتر اور برسچک لگن (ستمر) اور آیوشمان یوگ کے وقت صبح ۱۰ بجکر ۳۰ منٹ پر دہلی میں برسچک لگن میں عہدہ کی شپتھ گرہن کی۔ شپتھ کنڈلی میں پڑی گرہوں کی پوزیشن کے مطابق بھاجپا گٹھ بندھن سرکار مزید چنوتیوں کے باوجود کسی نہ کسی طرح قائم شدہ اپنی حکومت کا وقفہ پورا کرلے گی۔ راجستھان' اتر پردیش' مدھیہ پردیش' گجرات' پنجاب' اتر پردیش وغیرہ کچھ صوبوں میں بھاجپا کی مقبولیت کو ٹھیس پہنچے گی۔

## بھارت کے کچھ اہم صوبہ جات

ہماچل پردیش۔ یوم جمہوریت کی کنڈلی میں زیر اثر راشی (مین) بارہویں خانہ میں مقیم ہے۔ گرہ چال کے مطابق بھاجپا گھٹ صوبائی سرکار کی بہت سی ساجک اقتصادی اور سیاسی چنوتیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ گزشتہ سال قدرتی آفات کی وجہ سے ہماچل پردیش میں فسادات منتشر اور مال وزر سے ہاتھ دھونا۔ فسادات اور مال و زر کے نقصانات کا سامنا کرنا پڑا۔ جو کہ بوی ح تک ناقابل تلافی ہے۔ مشکلات پر غالب آنے کیلئے صوبائی سرکار کچھ مختصر اقدامات لیگی اور کسی حد تک لوگوں کی مدعا برداری کر سکے گی۔ طبعی' علم' انجینئرنگ' دور سنچار' کمپیوٹر' سڑک تعمیر وغیرہ میدان میں مالی امداد کریگی مگر چھوٹی سطح کے صنعتکاروں کو خاص فائدہ نہیں پہنچ پائے گا۔ بھادوں' اسوج میں قدرتی آفات سے جانی ومالی نقصانات ہونے کے یوگ ہیں۔

پنجاب (Punjab)۔ اس کی زیر اثر راشی میں یا مکر مانی جاتی ہے۔ یوم جمہوریت کی کنڈلی میں دونوں راشیوں کی پوزیشن کے مطابق راجیہ میں روزمرہ کی چیزوں کی قیمتوں میں اضافہ' ٹیکس میں بڑھوتی' منگائی' بھرشٹاچار' غریبی' بیروزگاری وغیرہ کی وجہ سے امیری اور غریبی کے درمیان کھائی اور زیادہ بڑھ جائیگی۔ اپنی

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

اندرونی جھگڑے فساد کی وجہ سے صوبائی سرکار کی مقبولیت کو نقصان پہنچے گا۔ چھوٹے بیوپاریوں میں غصہ اور تشویش کا عالم بنے گا۔ اگرچہ صوبائی سرکار تکنیکی کمپیوٹر ٹیکنالوجی سائنس دور سنچار۔ زراعت۔ علم۔ ٹرانسپورٹ وغیرہ اداروں میں خاص بڑھاوا دیا جائیگا۔ آگامی ودھان سبھا چناؤ میں موجودہ سرکار کو کئی مقاموں پر ناکامی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کانگر سپارٹی کی موجودہ حالت میں سدھار ہوگا۔

<u>جموں کشمیر</u>۔ اس کی زیر اثر راشی تلا ہے۔ ۵۴ ویں آزاد بھارت کی زائچہ میں اس کی راشی ۲ اویں خانہ میں ہے۔ گرہ چال مطابق مسئلہ کشمیر کی آگ سلگتی رہے گی کیونکہ پاکستان کی طرف سے دہشت گردی میں کمی آنے کے کوئی امکانات نہیں ہیں مگر پاکستان ہر کوشش کرنے کے باوجود کسی حصہ کشمیر پر قبضہ کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکے گا۔ قتل وغارت گری کی وارداتیں اس خطہ کشمیر میں پاکستانی ارادوں کے مطابق جاری رہیں گے اور مقامی سرکار اس کا مقابلہ حسب توفیق ضرور کریگی اور کسی حد تک ان کو ناکام بنائے گی مگر اس کا وجود ختم کرنے میں اس کے بس سے باہر رہے گا۔ ضروری اشیاء میں قلت' مہنگائی' بیروزگاری کی وجہ عام لوگ پریشان اور دکھی ہوں گے۔ دوسرے حصہ میں زبردست بارش' طوفان' اولہ ثالہ۔ وغیرہ قدرتی آفات میں جان مال کے نقصانات ہونے کے یوگ ہیں۔

<u>ہریانہ</u>۔ اس کی زیر اثر راشی متھن ہے۔ یوم جمہوریت کی کنڈلی میں راشی راہو کیساتھ ہے۔ اس کے مطابق صوبائی سرکار بہت چھوٹے اور مدھم درجہ کی صنعتوں کی ترقی کیلئے کوششیں کریگی۔ خاص طور پر زراعت' دستکاری' ڈیری فارم' مچھلی' ٹرانسپورٹ' سڑک وغیرہ کے اداروں میں میں قابل ذکر ترقی کریگی۔ لیکن ترقی کا زیادہ تر فائدہ عام لوگ نہیں اٹھا سکیں گے۔ جس سے بہت زیادہ قیمتوں کا بڑھنا مہنگائی بیروزگاری غریبی وغیرہ کے مسائل کی وجہ سے عام رعایا دکھی اور پریشان رہے گی۔

<u>دلی</u>۔ اس کی راشی مکر ہے۔ گن تنتر دوس کی کنڈلی میں مکر راشی میں سورج پر برہسپت کی مبارک نظر پڑ رہی ہے۔ راشٹریہ اور بین الاقوامی سیاست کا مرکزی ادارہ بنا رہے گا۔ بجلی' پانی اور پینے کے پانی' پردوشن اور مہنگائی وغیرہ مسائل کی وجہ سے لوگوں میں گہری تشویش اور بدامنی بڑھیگی۔ سال کے دوئم حصہ میں موجودہ صوبائی سرکار کو زبردست چنوتیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔

<u>اتر پردیش</u>۔ یوم جمہوریت کی کنڈلی میں اس کی زیر اثر راشی دھن نویں بھاؤ میں آئی ہے اور اس پر کیتو گردش کر رہا ہے۔ موجودہ صوبائی سرکار کو زبردست سیاسی رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑیگا۔ کئی مقام پر فرقہ وارانہ اور دہشت گردی کی وارداتیں واقع ہوں گی۔ صوبائی سرکار لڑکھڑاتی ہوئی مشکل میں ہی چل پائے گی۔

اوپر لکھی پیشگوئیاں اپنی باحساب عقل کے مطابق درج کی گئی ہیں۔ تمام کائنات میں سب سے بڑا پیشگوئی اور بھوکیہ کرتا تو خود پرماتما ہی ہے جو سب عملوں (کرموں) اور ان کے نتائج سے پہلے سے ہی جانکار ہوتا ہے۔

خیر اندیش پنڈت پنالال جیوتشی
جالندھر۔ فون : 57959
مورخہ یکم اکتوبر ۲۰۰۰

## اسوج ادھی ماہ کا پھل

سن عیسوی ۲۰۰۱ میں اسوج ماہ کے شردعاتی پکشوں میں میں سنکرانتی نہ ہونے سے اسوج ادھی ماس کی حالت پیدا ہو گئی ہے۔ اسوج ادھی ماہ کی حالت <u>۱۸ ستمبر سے ۱۶ اکتوبر ۲۰۰۱ء</u> کے وقفہ میں ہو گی۔ جیوش شاستر میں اس کا گرہ (پھل) اچھا نہیں لکھا گیا ہے۔ اس عرصہ میں کچھ مخالف ملکوں کے درمیان بھی فوجی ٹکراؤ زور پکڑے گا۔ بھارت اور پاکستان کے درمیان بھی فوجی ٹکراؤ بڑھے گا۔ دونوں ملکوں کے سیاسی اور معاشی حالات بھی غیر یقینی رہیں گے۔ دونوں ملکوں میں ضروری اشیاء کی مہنگائی بہت زیادہ بڑھے گی۔ چوری' ٹھگی' بے ایمانی کی وارداتیں بڑھیں گی۔ دہشت گردی کی وارداتیں بھی زیادہ ہوں گی۔ کسی اہم لیڈر کا عہدہ خالی ہو گا۔ لوگوں میں پیچیدہ بیماریاں زیادہ ہوں گی۔ ذکنی علاقوں میں کہیں سوکھا اناج کی کمی اور قحط وغیرہ پڑنے کا ڈر ہے۔ رعایا میں الجھنیں اور بدامنی بڑھے گی۔

خیال رہے۔ ادھی ماہ کے عرصہ میں شادی کروانا' منڈن' نئے گھر میں داخلہ یا نیا گھر بنانا۔ نیا کاروبار شروع کرنا وغیرہ کاموں میں آغاز کرنا اچھا اور مفید نہیں مانا جاتا۔

(i) بیساکھ بدی اماوس۔ سوموار ۲۳ اپریل ۲۰۰۱ (ii) اسوج بد اماوس۔ سوموار ۱۷ ستمبر۔

خیال رہے سوم وتی اماوس پر شری ہری دوار' کوروکشیتر وغیرہ تیرتھوں پر اشنان دان جپ وغیرہ کرنے کا خاص مہاتم ہوتا ہے۔

## ۲۰۰۱ء میں سائین سنکرانتی اور جنتر۔ منتر

بھارتیہ مہورت شاستر میں نرائین سنکرانتی کی طرح سائین سنکرانتی کے وقت بھی اشنان' دان جنتر۔ منتر کو تعمیر کرنا اور اپنے مقصد میں کامیابی کے لئے سائین سنکرانتی کے وقت کو بھی خاص اہمیت دی جاتی ہے۔ ان میں جنتر تیار کرنا۔ جپ۔ پاٹھ وغیرہ کا انوشٹھان کرنا نہایت مبارک مانا جاتا ہے۔

| تاریخ | داخلہ راشی | اوقات داخلہ | مبارک وقفہ |
|---|---|---|---|
| ۱۹ جنوری | کمبھ | ۴۶/۲۹ | رات ۱۱/۴۶ سے اگلے روز ۱۱/۴۶ تک |
| ۱۸ فروری | مین | ۵۷/۱۹ | گھنٹہ منٹ ۱ سے رات ۱/۵۷ تک |
| ۲۰ مارچ | میکھ | ۹/۱۹ | دوپہر ۱ بجکر ۱ منٹ سے ۱ بجکر ۱ منٹ تک |
| ۲۰ اپریل | برکھ | ۶/۶ | ۱۹ کی رات ۱۲/۶ سے ۲۰ کی دوپہر ۱۲/۶ تک |
| ۲۱ مئی | متھن | ۱۴/۵ | ۲۰ کی رات ۱۱/۴ سے ۲۱ کی دوپہر ۱۱/۴ تک |
| ۲۱ جون | کرک | ۸/۱۳ | صبح ۷/۸ سے شام ۷/۸ تک |
| ۲۲ جولائی | سنگھ | ۵۲/۲۳ | ۲۲ کی شام ۵/۵۲ سے ۲۳ کی صبح ۵/۴۵ تک |
| ۲۲ اگست | کنیا | ۵۶/۶ | ۲۱ کی رات ۱۲/۵۶ سے ۲۲ کی دوپہر ۱۲/۵۶ تک |
| ۲۲ ستمبر | تلا | ۳۴/۲۸ | ۲۱ کی رات ۱۰/۳۴ سے ۲۲ کی دوپہر ۱۰/۳۴ تک |
| ۲۳ اکتوبر | برشچک | ۵۵/۱۳ | صبح ۷/۵۵ سے شام ۷/۵۵ تک |
| ۲۲ نومبر | دھن | ۳۰/۱۱ | صبح ۵/۳۰ سے شام ۵/۳۰ تک |
| ۲۱ دسمبر | مکر | ۵۱/۲۴ | شام ۱۸/۵۱ سے اگلے روز ۶/۳۲ صبح تک |

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# دس گورو صاحبان کی زندگی کے مختصر حالات

## (1) شری گورونانک دیو جی :۔

شری گورونانک دیو جی کا جنم (اوتار) تلونڈی (ضلع شیخوپورہ) جو آجکل پاکستان میں ننکانہ صاحب کہلاتا ہے کارتک شدی پورنماشی کو ۱۵، اپریل سن 1469 عیسوی میں ہوا تھا۔ پتا کے پروہت پنڈت ہردیال نے ان کے پتا کو شروع ہی میں

جنم کنڈلی شری گورونانک دیو جی

۲ شکر — ۳ راہو — ۷ شنی — ۵ منگل — ۳ — ۸ — ۲ — سورج بدھ — چندرماں — ۱۱ — ۹ — ۱ — ۱۰ کیتو — برہسپتی — ۱۲

بتادیا تھا کہ بالک نانک دیو کی کنڈی میں گرہوں کے مطابق وہ ایک اوتار پُرکھ ہیں اور لوگ اس کو سچا بادشاہ اور مسیحا پیر تصور کریں گے۔ شروع سے ہی شری گورونانک دیو جی کا روحانی باتوں کی طرف خاص رجحان تھا۔ دُنیاوی باتوں کی طرف دلچسپی نہ کے برابر تھی۔ کچھ بڑا ہونے پر جب پتا نے اُن کو کچھ دولت دیکر بیوپار کے لئے بھیجا تو انہوں نے وہ دولت غریب سادھوؤں میں بانٹ دی اور سادھو سنتوں کے درمیان زیادہ وقت بتانے لگے۔ ۱۶ سال کی عمر میں ان کی شادی کر دی گئی مگر ان کے روحانی رجحان میں کوئی کمی نہیں آئی۔ تھوڑا عرصہ نوکری کرنے کے بعد وہ فقیر بن کر اپنے شاگرد مردانہ کے ساتھ دور دراز کے سفر پر نکل گئے۔ اپنے فقیری سفر کے دوران انہوں نے خدا سے غفلت رہنے والے گمراہ لوگوں کو دھرم اور محبت کا پیغام دیا اور لوگوں کو بناوٹی زندگی اور ذات پات کے وہم سے اوپر اٹھا کر آپسی بھائی چارے کا اُپدیش دیا۔ ۷ ستمبر ۱۵۳۹ء کو کرتار پور (پاکستان) میں یہ مہان سنت جیوتی جیوت سما گئے۔ شری چند اور لکھمی داس ان کے دولڑکے ہوئے۔

## (۲) شری گوروانگد دیو جی :۔

ان کا جنم مکتسر سے (تین کوس پورب کی جانب) گاؤں متے کی سرائے میں بیساکھ شدی یکم تتھ سن عیسوی ۳۱ مارچ ۱۵۰۴ء کو ہوا تھا۔ یہ شری گورونانک دیو جی کے دیدار (درشن) کرنے شری کرتار پور گئے اور وہاں پر ان کی سیوا اتنی مگن سے کی کہ شری گورونانک دیو جی مہاراج نے گورویائی کی گدی ان کو بخش دی۔ شری گوروانگد دیو جی نے شری گورونانک بانی کو گورمکھی زبان کی شکل دی۔ ان کے وقت میں بہت سے لوگ سکھ دھرم میں شامل ہو گئے۔ شری گوروامرداس جی کو گورویائی دیکر چیت شدی چوتھ ۲۹ مارچ ۱۵۵۲ء کو جیوت سما گئے۔

## (۳) گوروامرداس جی :۔

ان کا جنم بیساکھ شدی چودش بکری ۱۵۳۶ یعنی عیسوی ۵ مئی ۱۴۷۹ء کو گاؤں باسر کے ضلع امرتسر میں ہوا تھا۔ اُن کے پتا کا نام بابا تیج بھان تھا۔ سورج ونشی راجہ دشرتھ کے لڑکے شری بھرت جی کے ونش سے مانے جاتے ہیں۔ شروع سے ہی ان کا رجحان فقیری کی طرف لگتا تھا۔ ۲۱ بار تیرتھ یاترا کے لئے گئے۔ سماج کے کھوکھلے رواجوں کو سدھارنے کی جانب خاص دھیان دیا۔ عورتوں میں رسم ستی کو بند کر کے عورتوں کو دوبارہ شادی کرنے کی اجازت دی۔ گووندوال میں ایک بڑی باولی بنوائی۔ ۱۵۷۴ء میں شری گورورام داس کو گورو گدی دیکر بھادوں شدی پورنماشی یعنی یکم ستمبر ۱۵۷۴ء کو جوتی جیوت سما گئے۔

## (۴) چوتھی پاتشاہی گورورام داس جی :۔

کا جنم اُتار لاہور (پاکستان) چونا منڈی میں کارتک بدی دوج ۲۴ ستمبر ۱۵۳۴ء کو ہوا تھا۔ ان کے پتا شری ہریداس اور ماتا دیا کور دونوں پرماتما کے بھگت اور پرہیزگاری کی مورت تھے۔ لاہور میں اکبر بادشاہ نے ان سے ملاقات کرنے کے بعد ان کے علم سے خوش ہو کر اُن کو زمین دی جس پر انہوں نے ایک بڑا بھاری تالاب بنوا کر شری امرتسر کی بنیاد رکھی۔ بھادوں شدی تیج سن ۱۵۸۱ء یکم ستمبر کو اپنے پتر شری گوروارجن دیو جی کو گورویائی دے کر جوتی جیوت سما گئے۔

## (۵) پانچویں پاتشاہی گوروارجن دیو جی :۔

ان کا جنم بیساکھ بدی سمپتی ۱۵ اپریل ۱۵۶۳ء کو گووندوال ضلع امرتسر میں گورورام داس جی کے گھر میں ہوا تھا۔ گوروارجن دیو جی سنسکرت اور فارسی زبان کے بڑے عالم تھے۔ ساتھ میں گورمکھی زبان کے بھی بڑے ماہر تھے۔ انہوں نے سکھ دھرم کی بنیاد رکھی اور گورو گرنتھ صاحب کی سچی بانی کا پرکاش کیا شری گرنتھ صاحب کی پرسدھ بانی سکھمنی صاحب، باون اکھری، بارہ ماہ وغیرہ رچنائیں ان کی قوت شاعری اور علم کی قابلیت کو ظاہر کرتی ہیں۔ انہوں نے ڈیرا صاحب اور ہرمندر صاحب کی تعمیر کا کام مکمل کروایا اور ترن

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

تارن اور کرتار پور شہریوں کی بنیاد رکھی۔ انکی بڑھتی ہوئی مقبولیت کو دیکھ کر ان کے مخالفوں نے وقت کے بادشاہ جہانگیر کے کان بھرنے شروع کر دیئے۔ اس طرح بادشاہ نے ان کو لاہور کے قلعہ میں قید کر دیا۔ انسانیت اور دھرم کے دشمن نے شدید ظلم کرنے کے بعد ۳۰ مئی ۱۶۰۶ء میں ان کو شہید کر دیا۔ ان کی شہادت کی یادگار میں میلہ جوڑ منایا جاتا ہے۔

## (۶) چھٹی پاتشاہی گورو ہر گوبند صاحب :۔

ان کے پتا شری گورو ارجن دیو اور ماتا کا نام شری میتی گنگا تھا۔ ان کا جنم ہاڑ بدی یکم ۱۹ جون ۱۵۹۵ء کو وڈالی صاحب ضلع امرتسر میں ہوا تھا۔ اپنے پتا کی شہادت کے بعد گورو گدی پر بیٹھے۔ اپنے پتا کا بدلہ لینے اور اس وقت کے ظالم حاکموں کو سبق سکھانے کے لئے فوج تیار کر کے بہت بار جنگ کی۔ جہانگیر نے ان کو گوالیار کے قلعہ میں قید کروادیا۔ وہاں سے رہائی کے بعد انہوں نے صوبیدار پنجاب کو تین دفعہ شکست دی۔ چیت شدی پنچمی کے مطابق ۳ مارچ ۱۶۴۴ء میں وہ جوتی جیوت سمائے۔

## (۷) ساتویں پاتشاہی گورو ہری رائے جی :۔

یہ گورو ہر گوبند صاحب کے پوترے تھے۔ ان کے پتا کا نام بابا گورو دتا جی تھے۔ ان کا جنم ۱۶ جنوری ۱۶۳۰ء (ماگھ شدی ترودشی) کو کیرت پور صاحب میں ہوا تھا۔ ان کی دارا شکوہ کے ساتھ بہت دوستی تھی۔ انہوں نے سکھ فوج کی طاقت میں اضافہ کیا اور ظلم کے خلاف جدوجہد کرتے رہے یہ گورو ہری کرشن کو گورو گدی سنبھال کر کارتک بدی نومی (۶، اکتوبر ۱۶۶۱ء) کو کیرت پور صاحب میں جوتی جیوت سمائے۔

## (۸) گورو ہری کرشن صاحب :۔

اُن کے پتا گورو ہری رائے اور ماتا کا نام بی بی سلہنی تھا۔ ان کا جنم کیرت پور صاحب میں ساون بدی نومی (۷ جولائی ۱۶۵۶ء) کو ہوا تھا۔ یہ ایشور بھگتی پر بہت یقین رکھتے تھے۔ چیت شدی چودش (۳۰ مارچ ۱۶۶۴ء) کو جوتی جیوت سمائے۔

## (۹) گورو تیغ بہادر صاحب :۔

نویں پاتشاہی گورو تیغ بہادر جی کا جنم بیساکھ بدی پنچمی تھتی بکری ۱۶۷۸ء مطابق یکم اپریل ۱۶۲۱ء کو شری امرتسر میں ہوا تھا۔ اُن کے پتا کا نام گورو ہری گوبند صاحب اور ماتا کا نام نانکی جی تھا۔ انہوں نے ہتھیار چلانے کی ٹریننگ اپنے والد صاحب سے لی۔ بچپن سے ہی شری تیغ بہادر دلیر اور دیانتدار تھے۔ چھوٹی عمر میں ہی انہوں نے اپنے پتا کے ساتھ مل کر مغلوں کے خلاف جنگ لڑی۔

کشمیری پنڈتوں کی فریاد پر وہ اپنی سکھ سنگت کے ساتھ دہلی روانہ ہوئے۔ اورنگزیب نے انہیں مسلمان بنانے کی ناکام کوشش کی۔ شاہی حکم کے مطابق انکو مگھر شدی پنچمی تھی (۱۱ نومبر ۱۶۷۵ء) کو دہلی کے چاندنی چوک میں شہید کر دیا گیا۔ اس طرح گوروؤں کی امر جیوت کو تسلسل قائم رکھتے ہوئے ہندو دھرم کی حفاظت کے لئے بے مثال قربانی کی۔

## (۱۰) دشم پاتشاہی شری گورو گوبند جی :۔

ان کے پتا کا نام گورو تیغ بہادر اور ماتا کا نام ماتا گجری تھا۔ ان کا اوتار (جنم) پٹنا صاحب میں پوہ شدی سپتمی تھتی بکری ۱۷۲۳ء (۲۲ دسمبر ۱۶۶۶ء کو ہوا تھا۔ بچپن میں ہی ان کو تیر کمان اور دوسرے ہتھیار چلانے کا بہت شوق تھا۔ جس وقت ان کے پتا گورو تیغ بہادر کی شہادت ہوئی اور ہندو دھرم کی حفاظت کے لئے سن ۱۶۹۹ء میں یکم بیساکھ کو خالصہ پنتھ کی بنیاد رکھی اور ہر سچے سکھ کو کیس، کرپان، کنگھی کچھا اور کڑا دھارن کرنا لازمی قرار دیا گیا اور تمباکو اور دیگر نشہ کی چیزوں کے استعمال کی مناہی کی۔ مغل فوج کو جنگ میں کئی بار شکست دی۔ ان کے چار صاحبزادوں میں دو بڑے صاحبزادے چمکور صاحب کی جنگ میں شہید ہوئے جبکہ دو چھوٹے صاحبزادوں کو سرہند میں دیوار میں زندہ چنوادیا گیا۔ شری گورو گوبند سنگھ جی سچے دیش بھگت، سنت، سپاہی، بہادر اور انکھی یودھا تھے۔ اس کے ساتھ ہی وہ فارسی اور سنسکرت زبان کے بلند پایہ شاعر بھی تھے۔ ان کی کچھ چنیدہ رچناؤں میں چنڈی دی وار، ظفر نامہ، بچتر ناٹک، جاپ صاحب اکال استوت مشہور ہیں۔ بکرمی ۱۷۶۵ء کارتک شدی پنچمی ۷ اکتوبر ۱۷۰۸ء کو نندور احضور صاحب میں جوتی جیوت سما گئے۔

جیوتش گیان شاشتر (پنجابی)

اس کتاب میں جیوتش سیکھنے کے شروعاتی گُر بتائے گئے جس کو پڑھ کر کوئی انجان شخص بھی جیوتش کا عالم بن سکتا ہے۔

قیمت -/75 روپے۔

جنرل بک ڈپو اڈا ہوشیار پور جالندھر

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# گم ہوئی چیز ملے گی؟

گھر میں کاروبار میں اچانک کوئی قیمتی چیز گم ہو جائے تو اس کے متعلق چار قسم کے نچھتر خیال کئے جاتے ہیں۔(۱)اندھا کش (۲)سلوچن (۳)مدھم کش (۴)مندراکش

(۱)اندھاکش نچھتروں میں گم ہوا یا چوری ہوئی چیز مشرق دشاکی جانب گم ہوتی ہے۔اور کوشش کرنے پر جلد مل جاتی ہے۔

(۲) سلوچ نچھتروں میں گم ہوئی چیز شمال(North)دشاکی طرف ہو جاتی ہے۔اس کا کچھ پتہ نہیں چلتا اور نہ ہی وہ کوشش کرنے پر حاصل ہوتی ہے۔

(۳) مدھیہ اش نچھتر میں گم یعنی چوری چیز دکن دشاکی طرف گم ہوئی ہوتی ہے اور وہ بہت کوشش کرنے کے بعد آخر مل جاتی۔

| نام نچھتر | جس نچھتر میں گم ہوئی ہے | | | | | | | ملے گی یا نہیں |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اندھاکش | روہنی | پکھ | اترا پھاگنی | دشاکھا | پوریا کھاڑہ | دھنیشٹھ | ریوتی | کوشش کرنے پر جلد ملے گی |
| سلوچن | کیرتکا | پنربسو | پوپھاگنی | سواتی | مولا | شروَن | اترابھدر | انہیں ملے گی |
| مدھاکش | بھرنی | آردرا | مگھا | چترا | جیشٹا | ابھجت | پوربا بھادر | پتہ لگنے پر بھی ملنا مشکل ہے |
| مداکش | اشونی | مرگشر | اشلیکھا | ہست | انورادا | اترا کھاڑہ | شتبھکھا | بہت کوشش کرنے پر مل سکیگی |

**چوری کا مال کہاں پر ہے۔** مندرجہ بالا طریقہ کا چور کا نام کیا ہے میں ۲۸ کی تقسیم سے جو کچھ باقی بچے اس کو چار پر تقسیم کیجئے۔ اگر ایک باقی رہے تو مال بہت قریب ہے یعنی اس جگہ محلہ یا شہر میں ہے اگر ۲ باقی بچیں تو مال ایک جگہ سے منتقل ہو کر دوسری جگہ چلا گیا ہے۔ اگر کچھ بھی باقی نہ ہو تو مال دور جا چکا ہے۔ واللہ اعلم!

**چور مرد ہے یا عورت۔** اسی خارج قسمت کو جو اعداد ہوں انہیں باقی القسمت سے ضرب دیکر ۹ پر تقسیم کریں اگر باقی القسمت عدد جفت ہو تو کسی عورت کی سازش سے چوری یا خود عورت چور ہے اگر اعداد طاق ہوں تو چور مرد ہے۔

**چور کی عمر کیا ہے۔** مندرجہ بالا قاعدہ سے چور مرد ہے یا عورت سے جو اعداد تقسیم کے بعد باقی القسمت چار ۴، ۵، ۶ ہو تو چور نوجوان وطاقتور ہے۔ اور اگر باقی القسمت ۷، ۸، ۹ ہو تو چور سن رسیدہ ہے یعنی بوڑھا آدمی ہے۔

# شراب اخلاق کی دشمن:۔

پروفیسر ہیر وفن نے لکھا ہے شراب انسان کے اخلاق کے ساتھ وہی کام کرتی جو آگ مٹی کے تیل کے ساتھ وہ تمام محاسن کو رفتہ رفتہ جلا کر انسان کو نڈر بنا دیتی ہے۔ آدمی خوف خدا، قوانین مذہب اور آئین کا حکومت کیس کے پاس نہیں رہتا۔ آدمی نشے کی حالت میں ہر طرح کے جرائم کا مرتکب ہو سکتا ہے۔ شراب برائی اور بھلائی کا امتیاز مٹا کر آدمی کے اخلاق کو کمزور کر دیتی ہے۔

# فہرست ہائے مسلم اولیاء کرام در سال ۲۰۰۱ء

| نمبر | نام بزرگ | مقام | تاریخ ہجری |
|---|---|---|---|
| ۱ | حضرت مولانا سید احمد شاہ نقشبندی | لاہور | ۲۰ ہجری |
| ۲ | حضرت بابا فرید الدین گنج شکر | پاک پٹن | ۵ محرم الحرام |
| ۳ | حضرت بو علی شاہ قلندر صاحب | پانی پت | ۱۳ رمضان |
| ۴ | حضرت شاہ جیند صاحب | غازی آباد | ۲۴ رمضان |
| ۵ | حضرت بھورے میاں صاحب | رامپور | ۴ محرم الحرام |
| ۶ | حضرت غوث الاعظم قدس اللہ سرہ العزیز | گوالیار | ۲۰ محرم الرام |
| ۷ | حضرت شیخ عبداللہ صاحب | بغداد | ۱۱ ربیع الاول |
| ۸ | خواجہ شمس الدین صاحب | سیالکوٹ | ۱۳۔۱۵ صفر |
| ۹ | خواجہ نظام الدین اولیا | دہلی | ۱۷ ربیع الاول |
| ۱۰ | عرس داتا میاں (محمد علی حد آم) | بریلی | ۴ ربیع الثانی |
| ۱۱ | خواجہ معین الدین چشتی | اجمیر | ۶۔۸ رجب |
| ۱۲ | خواجہ امیر خسرو | دہلی | ۱۷۔۱۸ شوال |
| ۱۳ | خواجہ نصر الدین چراغ دہلوی | دہلی | ۱۸ رمضان |
| ۱۴ | خواجہ قطب الدین بختیار کاکی | دہلی | ۱۔۱۴ رمضان |
| ۱۵ | حضرت شیخ مجدد الف ثانی | سرہند | ۲۷ تا ۲۹ صفر |
| ۱۶ | سائی جیب اللہ صاحب نقشبندی | فیروزپور کینٹ | ۱۹ تا ۲۰ ذیقعد |
| ۱۷ | مخدوم شاہ مینا صاحب | لکھنؤ | ۲۲ صفر |
| ۱۸ | پیر عظمت علی شاہ صاحب | دیوبند | ۵ تا ۸ شوال |
| ۱۹ | مولانا فضل الرحمٰن صاحب | مراد آباد | ۱۴ رمضان |
| ۲۰ | پیر حیدر علی شاہ صاحب | جلال پور | ۵۔۷ جمادی الثانی |


# جیوتش کی نایاب کتاب

بیماری کا بغیر دوائی بھی علاج ہے — مگر موت کا کوئی علاج نہیں
دنیاوی حساب کتاب ہے — کوئی دعوے خدائی نہیں

علم سامدرک کی بنیاد پر چلنے والے جیوتش کی مدد سے ہاتھ ریکھا کے ذریعہ درست کی ہوئی جنم کنڈلی سے زندگی کے حالات جاننے کے لئے "لال کتاب" جس کو جیوتش کے مشہور عالم پنڈت روپ لال جیوتشی جی نے تصنیف کیا تھا اور شرما گردھاری لال ساکن پھروالا نے ۱۹۵۲ء میں شائع کرایا تھا۔

یہ کتاب کئی سالوں سے نایاب ہو چکی تھی۔ یہ کتاب اتری دکنی پچھمی اور پوربی بھارت میں عرب ممالک میں بھی بے حد مشہور ہے۔ کتاب مجلد بڑے سائز میں ہے۔ قیمت (بھارت میں) سولہ سو پچاس روپیہ Rs. 1650/- ڈاک خرچ الگ غیر ممالک میں ڈاک خرچ الگ سے ڈاک خانہ کے اصول کے مطابق ہوگا۔

**جنرل بک ڈپو** اڈہ ہوشیار پور جالندھر۔144008 فون: 57959


CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# بیوپارک جنسوں میں تیزی۔ مندی کی ماہانہ تفصیل سن ۲۰۰۱ء

## تھوک اور وعدہ بیوپار کے لئے ضروری ہدایات

بیوپارک جنسوں کے اتار چڑھاؤ کے جائزہ کے بعد ہی خرید و فروخت کرنا کامیاب بیوپار کی چابی ہے۔ آگے گوچر گرہوں اور نکشتروں کی بنیاد پر چیزوں جنسوں کے روزانہ اتار چڑھاؤ اور تیزی۔ مندی کی خصوصی لائنوں اور طوفانی تیزی وغیرہ کی تفصیل لکھ رہے ہیں۔ دھیان رہے حاضر اور وعدہ تجارت کی مارکیٹ پر سیاسی، سماجی و قدرتی آفات کا اثر پڑتا ہے۔ جنم کنڈلی میں نقصاندہ یا بے یقینی گرہ سے متعلقہ جنس کا بیوپار نہ کریں علم جیوتش وہالی پوزیشن کے مد نظر کسی خاص جنس کی خصوصی رپورٹ منگوانے کے لئے فی جنس کی ماہانہ رپورٹ -/400 روپے دو ماہ کی رپورٹ کے لئے -/750 روپے اور سالانہ -/4500 روپے ہوگی رپورٹ منگوانے کے لئے فیس پیشگی بھیجیں۔

از:۔ وویک شرما، ایم اے ایل ایل بی جالندھر۔ فون: 57959

**جنوری:**۔ ماہ کے شروع میں چار جنوری کو شکر شبھا اور بدھ اترا کھاڑا میں آنے سے گندم چنا اناج میں گھٹابڑی کے بعد مندی کا رخ جبکہ روئی، گھی، کپاس، چاول، گڑ، چینی سرسوں، سونا، چاندی، کی قیمتوں میں تیزی بنے گی ۵ جنوری کو سورج۔ کیتو کے درمیان انشاتمک یوتی ہونے سے گڑ، تانبہ، لاکھ، تیل، جست، سونا، تل، کھل، بولے، میں تیزی کا ماحول رہیگا۔ پچھلے ماہ کے آخر میں آئی مندی میں خریدیں اور اسی تیزی میں بیچیں فائدہ میں رہو گے۔ ۶ جنوری کو بدھ مکر راشی میں داخل ہوگا۔ سونا، چاندی، تانبہ وغیرہ دھاتیں روئی، کپاس، دال دان میں بھی تیزی رہے۔ ۹ جنوری کو رات پنربسو نکشتر کھگراس، چندر گرہن رونماں ہونے سے چاندی، چاول، روئی، کھل، کپاس، سن، السی میں تیزی بنے۔ ۱۰ جنوری کو سورج اترا شاڑا میں آنے سے سرسوں، السی، گھی، گڑ، چاول، کپاس، کھل، چنا، مونگ، ارہر میں تیزی بنے گی۔ ۱۲ جنوری کو بدھ شردن میں آکر گڑ، السی، سرسوں، چنا، روئی میں تیزی بنائے گا۔

مورخہ ۱۳ جنوری کو سورج مکر راشی میں آکر بدھ کے ساتھ میل کریگا۔ ماگھ سنکرانتی ۴۵ مہورتی کی ہے۔ گھی، تل، تیل، سرسوں، سونا، چاندی، شیئروں، کھل۔ ونولے میں زوردار تیزی کی لائن بنے گی۔

۱۵ جنوری کو بدھ مغرب میں طلوع ہونے سے چاول گھی تیل بولہ، ارنڈی سرسوں چاندی کی قیمتوں میں تیزی لیکن روئی، شیئروں، کپاس کی قیمتوں میں مندی کا رخ بن جائے گا۔ ۱۶ جنوری کو منگل وشاکھ اور شکر پوربابھادر پد میں آنے سے روئی، کپاس، گندم، سوت، گھی، گڑ، تانبہ گرم مسالے میں تیزی کی لائن بنے گی۔ ۲۳ جنوری کو سورج شردن میں آنے سے سونا چاندی السی گندم، روئی، سوت، کپاس، جو، چاول، سپاری، گڑ میں تیزی بنے گی۔ ۲۵ جنوری کو بدھ کمبھ راشی میں آکر شکر کے ساتھ میل کریگا اسی دن گورو اور شنی مارگی ہو رہے ہیں۔ السی، روئی چاندی کی قیمتیں پہلے گر کر تین دن کے اندر تیز ہو جائیں گی۔ سرسوں، ہینگ، مرچ، تل، السی، تلھن، گڑ میں اچھی تیزی بنے گی۔ ۲۶ جنوری کو شکر مین (اچ) راشی میں آنے سے چاندی کی قیمتوں میں پہلے اچھی تیزی پھر بعد میں مندی کا رخ رہیگا۔ گندم بولہ، روئی، کپاس، سوت، سن کی قیمتوں میں مندی کا رخ رہے گا۔ ۳۰ جنوری کو شکر اترابھادر پد میں آنے سے روئی، کپاس، چاندی، چاول، موتی، چینی، کپور، گڑ کی قیمتوں میں گھٹابڑی کا رخ رہیگا۔

**فروری:**۔ ۲ فروری کو بدھ شتبھکا میں آنے سے سونا چاندی میں مندی کا رخ خال بولہ میں تیزی بنے، ۳ فروری کو منگل برشچک میں آنے سے اور مورخہ ۳ منگل۔ شنی کے درمیان سمپنک یوگ ہونے سے سونا، چاندی، کھل بولے، پٹسن، روئی، تیل، تلھن تانبہ وغیرہ میں تیزی کا ماحول بنے گا۔ ۵ فروری کو سورج دھنیشٹھ میں اور بدھ بکری صورت میں دھنیشٹھ میں آنے سے سونا چاندی، لال چندن، روئی۔ کپاس، چاول، جو اور دھنیا تیز ہو جائیں گے۔ ۶ فروری کو بدھ بکری صورت ہی است ہونے سے چاندی، مونگ، دال چینی میں زبردست تیزی بننے کی امید ہے۔ شیئر اور روئی کی قیمتوں میں مندی کا رخ بنے۔ اس تیزی کا ضرور فائدہ اٹھائیں۔ ۹ فروری کو منگل انورادھا میں آنے سے گندم کھل چنے سونا، تانبہ وغیرہ دھاتیں، لال مرچ، چندن و دیگر لال رنگ کی جنسوں کی قیمتوں میں تیزی بنے گی۔

۱۲ فروری کو سورج کمبھ راشی میں آئے گا سورج پر منگل اور شنی دونوں کی خاص نظر رہے گی۔ گھی، تل، تیل، روئی، چاول (باسمتی) و چاندی کی قیمتوں میں اچھی تیزی بنے گی لائن دیکھ کر سودا کریں السی، ارنڈی، سرسوں، باجرہ، مکی، مونگ پھلی کی قیمتوں میں زوردار تیزی یا زوردار مندی کی لائن بنے گی۔ ۱۳ فروری کو وکری بدھ مکر میں آنے اور سورج۔ بدھ کی درجہ کن یوتی سونا، چاندی، وار دانہ، ہلدی، دال دانا، پشو چارہ، کھل میں زبردست تیزی بنے گی۔ ۱۶ فروری کو شکر کمبھ میں آنے سے روئی، کپاس، چاندی، سوتی کپڑا، چندن، گڑ، کھانڈ، شکر، چینی کی قیمتوں میں مندی کا رخ چلیگا۔

۲۰ فروری کو وکری بدھ شردن میں آنے سے گڑ، السی، سرسوں، چنا، روئی، کھانڈ میں تیزی بنے گی۔ ۲۴ فروری کو شنی وار چندر درشن اور ۲۵ تاریخ کو بدھ مارگی ہونے سے شیئروں، روئی، السی، بولہ، مونگ پھلی، چاندی، مونگ میں مندی رہے گی۔ مارکیٹ میں کافی گھٹابڑی پیدا ہو گی۔

**مارچ:**۔ ۳ مارچ کو بدھ دھنیشٹھ میں آکر چاول، سوانگ میں تیزی، سونا، چاندی میں مندی اور روئی، کپاس میں گھٹابڑی کریگا۔ ۴ مارچ کو سورج پوربابھادر پد میں آکر روئی، کپاس، سوت، سونا، چاندی، گیہوں، چنا، سرسوں،

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

تل، تیل، گڑ، کھانڈ، دھاتیں، چاول، جوار باجرا، ریشم میں تیزی لائیگا۔ ۱۶ مارچ کو برہسپت روہنی اور منگل جیشٹا میں آئے گا۔ روئی، سن، سوت، کاٹن، شیئروں میں، کپاس میں گھٹابڑی کے بیچ غیر یقینیکا ماحول رہے، چاندی میں مندی بنے، سٹاک کرر کھیں، آگے لابھ رہیگا۔

۲۰ مارچ کو شکر وکری ہونے سے گھی، تیل، گڑ، چینی، شکر، چنا، گیہوں اور جو کی قیمتوں میں تیزی اور روئی میں تیزی کے بعد مندی اور سونا۔ چاندی میں گھٹابڑی رہے گی۔ ۲۱ مارچ کو بدھ کمبھ میں آئے گا اور اس پر منگل۔ شنی کی اکٹھی نظر رہے گی۔ گھی۔ سرسوں۔ تل۔ السی۔ سونا۔ چاندی کی قیمتوں میں شروع میں مندی بعد میں تیزی بنے گی۔ بازار کے رُخ کو دھیان میں رکھیں۔

۱۴ مارچ کو سورج مین راشی میں آکر شکر کے ساتھ میل کریگا۔ یہ یوگ خاص کر تیزی اور اُتھل پُتھل والا رہے گا۔ کپاس۔ روئی۔ چاندی۔ سونا۔ گڑ۔ چینی۔ شکر۔ السی۔ تل۔ تیل۔ سرسوں میں تیزی بنے گی۔ اناج۔ گیہوں۔ چاول۔ میں پہلے تیزی بعد میں مندی رہے گی۔ ۱۷ مارچ کو سورج اترابھادرپدو بدھ شتبھا میں میں آنے سے چینی گڑ، شکر، چاول، تیل، چنا میں تیزی بنے گی اور سونا۔ چاندی میں پہلے مندی لیکن اگلے دن ہی تیزی بن جائے گی۔

۱۷ سے ۲۳ مارچ تک تیزی کو ہی دھیان میں رکھتے ہوئے سودے کریں۔ فائدہ رہیگا۔ ۲۴ مارچ کو سنیچرواری اماوس میں تیل، تلھن، تانبے، کھل، سرسوں میں تیزی کا رجحان رہے گا۔ ۲۷ مارچ کو بدھ پوربابھادرپد میں آنے اور اسی دن شکر است ہونے سے سونا۔ چاندی، لوہا، سٹیل، شیشہ تانبہ اور اناج اور روئی میں گھٹا۔بڑی ہوگی۔

۲۸ مارچ کو وکری اور است شکر اترابھادرپد میں آنے سے اناج، چاندی میں تیزی اور روئی، سوت، کپڑا، تیل، گھی، مونگ پھلی، السی، ارنڈی، بولہ، چاول، موتی، کپور، گڑ، کپاس وغیرہ میں مندی رہیگی۔ ۲۷ سے ۳۰ مارچ تک سٹاک اکٹھا کرر کھیں۔ آگے منافع ملیگا۔ ۳۱ مارچ کو سورج ریوتی میں آنے سے السی، سرسوں، ارنڈی، مونگ پھلی، تل، تیل، روئی، چاول، چاندی، نمک، جو، چنا، لاکھ وغیرہ میں تیزی بنے گی۔

**اپریل:**۔ یکم اپریل کو شکر مشرق سے طلوع ہوگا۔ ۲ کو بدھ مین راشی میں آکر سورج اور شکر کے ساتھ میل کریگا۔ سونا، چاندی کے بیوپاری بازار کے رخ کو دیکھ کر چلیں۔ تازہ مشورہ حاصل کریں۔ ۲ سے ۷ تک تیزی کا ہی ماحول رہیگا۔ ۱۰ اپریل کو منگل مولا(۱) دھن میں اور یورینس کمبھ راشی میں آئے گا۔ اسی دن بدھ مشرق میں غروب ہوگا۔ وعدہ اور تھوک بازار میں گھٹا۔بڑی کے بعد تیزی کی طرف رخ بنے گا۔ سونا، گھی، کپاس، روئی کی قیمتیں کچھ مندی ہوکر بعد میں تیزی کا رخ لیں گی۔ چاندی، سوت، بولہ، تل، تیل، سرسوں میں گھٹابڑی کے یوگ ہیں۔ بہت سوچ سمجھ کر سودا کریں۔

۱۲ اپریل کو بدھ ریوتی میں آنے سے چاندی، گڑ، کھانڈ، تل، تیل، گھی، سرسوں میں مندی گیہوں، کیسر، لال چندن، مجیٹھ، لال مرچ، تانبہ اور لال رنگ کی اشیاء میں تیزی بنے گی۔ حاضی بیوپار میں بڑھاوا ہوگا۔ ۱۴ اپریل کو سورج اشونی نکشتر اور میکھ راشی میں آئے گا۔ سونا۔ چاندی، پارہ، گڑ، چینی، کھانڈ، گھی، تیل، کپاس، روئی، سرسوں، تل، السی کے داموں میں تیزی بنے گی۔

۱۸ اپریل کو بدھ اشونی نکشتر اور میکھ راشی میں آکر سورج کے ساتھ میل کرے گا۔ لیکن سونا، جو، السی، چاول، گیہوں باجرا وغیرہ میں زوردار تیزی بنے گی۔ ۲۰ اپریل کو شکر مارگی ہونے سے سونا چاندی میں تیزی۔ روئی۔ گھی۔ گڑ چینی میں مندی رہے گی۔ ۲۳ اپریل کو سوماوتی اماوس بھی روئی، سوت، کپڑا، چاندی، چاول وغیرہ سبھی قسم کی اشیاء میں مندی رہے گی۔ (۲۰۔۲۴ تک بازار کے رخ کو دیکھ کر مال سٹاک کرر کھیں۔)

۲۵ اپریل کو بدھ بھرنی میں آنے سے اناج، جو، گیہوں، چاول کی قیمتوں میں تیزی کا رخ رہے گا۔ ۲۷ اپریل کو سورج بھرنی میں آنے سے پیتل، سونا، چاندی، تانبہ، چاول، جو، چنا، مسور، موٹھ، گھی، تل، تیل، ہلدی، مرچ کی قیمتوں میں تیزی اور روئی، سوت، سن، کپاس میں مندی کا رخ رہے گا۔

**مئی:**۔ یکم مئی کو ہی بدھ کریتکا میں آنے سے روئی، سوت، کپاس، پھل، مونگ میں تیزی اور چاندی کی قیمتوں میں مندی بنے گی۔ ۳ مئی کو بدھ برکھ میں آنے سے تل، تیل، سوت، کپاس، روئی، چاول، بولہ، گیہوں، چنا، مٹر کی قیمتوں میں تیزی بنے گی۔ ۵ مئی کو بدھ مغرب میں طلوع ہونے سے چاول، گھی، تیل، بولہ ارنڈی، سرسوں، چاندی کی قیمتوں میں تیزی ہوگی۔ روئی اور شیئروں میں مندی بنے گی۔ ۷ مئی کو شنی مغرب میں غروب ہونے سے روئی، سونا، ارنڈی، لوہے، چنے اور شیئروں کی قیمتیں گر جائیں گی۔ مندی میں سودا کرنے والے بیوپاریوں کے لئے یہ خرید کرنے کا صحیح وقت ہے۔ تیل، تل، سرسوں میں تیزی بنے گی۔ ۸ مئی کو بدھ روہنی میں آنے سے سونا، چاندی، سوت، کپاس، تل، تیل، سرسوں، چاول، گڑ، کھانڈ وغیرہ میں تیزی، روئی میں پہلے تیزی آکر بعد میں مندی اور سن، اونی وریشمی کپڑوں میں مندی کا رخ رہے گا۔ ۱۱ مئی کو سورج کریتکا میں آنے سے سونا، چاندی، پیتل، سٹیل، السی، گیہوں، چنا، جو، چاول، کھانڈ، چینی، روئی کپاس، سوت کی قیمتوں میں تیزی کا رخ بنے گا۔ تھوک مارکیٹ میں تیزی کے باوجود واعدہ بازار میں مندی کا ماحول ہوگا۔

۱۲ مئی کو منگل وکری ہونے سے سونے، چاندی، السی، گھی، گڑ، چینی، گیہوں کی قیمتوں میں اچھی تیزی بنے گی۔

۱۴ مئی کو سورج برشک راشی میں بدھ۔ گورو۔ شنی کے ساتھ میل کرے گا۔ اسی دن شکر ریوتی میں پروشٹ ہوگا۔ چنے، جوار، باجرا، سونا، کھل سرسوں بولے، اربر، اڑد، مونگ، شکر، چینی، گھی میں اچھی تیزی بنے گی اور روئی، چاندی، کپاس، سوت میں گھٹابڑی کے بعد تیزی کا رخ بنے گا۔ ۱۶ مئی سے گیہوں، تل، سرسوں، اڑد، چاندی میں مندی اور روئی میں تیزی آئے گی۔ تاریخ ۱۸ کو گورو مرگشر میں آنے سے چاول، ہلدی، سپاری، چاندی، سفید اشیاء کی قیمتوں میں مندی اور دیگر اناج میں تیزی رہے گی۔

۲۱ مئی کو شنی روہنی میں آنے سے سونا، چاندی، پیتل، تانبہ، روئی وغیرہ میں تیزی بنے گی۔ ۲۲ کو بدھ متھن میں آنے سے سونا، چاندی، روئی، سرسوں دالوں چینی میں تیزی بنے گی۔ ۲۵ کو سورج روہنی میں اور سورج شنی میں درجہ کن یوتی ہونے سے آنے سے سپاری، مرچ، رائی، تل، لونگ، ارنڈی، السی،

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

سرسوں، تل، تیل، گھی، جوار باجرا، کھانڈ، چینی، اونی کپڑوں، روئی، سن کی قیمتوں میں تیزی ہوگی۔ چاندی میں مندی کا رخ بنے گا۔ ۱۹ مئی تک تیزی رہیگی۔ ۳۰ مئی شکر میکھ راشی میں آئے گا۔ گیہوں، چنا، گھی، گڑ، شکر، وار دانا، سونا، چاندی، باجرا، سوت، روئی کی قیمتوں میں تیزی اور تل، تیل، سرسوں، السی، ارنڈی میں مندی بنے گی۔

**جون:**۔ ۲ جون برہسپت مغرب میں غروب ہونے سے سونا، چاندی، اناج، چاول وغیرہ میں مندی اور روئی اور شیئروں کی قیمتوں میں تیزی بنے گی۔ ۴ جون کو بدھ وکری میں ہونے سے شیئروں، چاندی، کھانڈ، ہولے، تل، تیل، گھی، گڑ، شکر، کپور میں تیزی لیکن گیہوں، جو اور چنا میں مندی کا رخ بنیگا۔ ۷ جون کو سورج مرگشر میں آنے سے اڑد، سونا، چاندی، دھان، روئی، کپور، السی، ریشم وغیرہ میں تیزی بنے گی۔ ۱۰ جون کو وکری منگل برشچک راشی میں آکر شنی بدھ کے ساتھ ـــــــ یوگ بنائے گا۔ سونا، چاندی، روئی میں اچھی تیزی بنے گی۔ ۱۲ جون کو شنی مشرق سے طلوع ہونے سے لوہا، جست، سیسہ، گڑ، کھانڈ، گھاس اور اناج کی قیمتوں میں تیزی کا رجحان رہیگا۔ شیئروں، روئی، السی، سرسوں، ہولے، مونگ پھلی اور ارنڈی کی قیمتوں میں مندی رہے گی۔ ۱۳ جون کو بھرنی میں آنے سے سونا، چاندی، سرسوں، تیل، تل میں مندی کا رخ بنے گا۔ جبکہ روئی، چنا، مونگ میں گھٹا بڑھی ہوگی۔ ۱۴ جون کو سورج متھن راشی میں آنے سے اور سورج برہسپت یوگ ہونے سے روئی، کپاس، سوت کی قیمتوں میں مندی بنے گی۔ گھی، تیل، چاندی، تل وغیرہ میں تیزی کا رجحان رہیگا۔

۱۶ جون کو برہسپت متھن راشی میں آکر سورج کے ساتھ میل کریگا۔ سونا، چاندی، روئی، ناریل، سپاری، السی، سرسوں، مونگ پھلی، تانبہ، لوہا، گرت، تیل وغیرہ میں تیزی کا چانس ہے۔ روئی میں اچھی مندی کے چانس ہیں۔ ۱۹ جون کو وکری بدھ برکھ راشی میں آکر شنی کے سمبندھ بنائے گا۔ تل، تیل، سوت، کپاس، روئی، گیہوں، جو، چنا، مٹر وغیرہ میں تیزی بنے گی۔

۲۱ جون کو سورج آردرا آنے سے روئی، سوت، کپاس، السی، سرسوں، گڑ، کھانڈ، پھل، چاول، موتی، گیہوں، جو، چنا، کپور، چاندی وغیرہ میں تیزی کا رجحان رہیگا۔ ۲۵ جون کو بدھ مشرق سے طلوع ہونے سے السی، ہولے، گیہوں، جو، چنے، لال مرچ اور گھی کی قیمتوں میں تیزی رہے گی۔ ۲۶ جون کو شکر کرتیکا میں سونا، چاندی، روئی، سوت، کپاس، ہینگ، تل، تیل، سرسوں وغیرہ میں مندی، جو، چاول میں تیزی بنے گی۔ ۲۷ جون سورج۔ راہو میں درجہ کن یوتی ہوگی اور ۲۸ جون کو بدھ مارگی ہونے سے روئی، چاندی میں زبردست تیزی، گیہوں، چنا، اناج، میں تیزی ہوگی۔

**جولائی:**۔ ۵ جولائی کو سورج پنربسو میں آنے سے سرسوں، کمل، ہولے، تیل، تلہن، سونا، چاندی، کپاس، روئی، تل، مونگ پھلی، باجرا، السی، سرسوں، گڑ، چینی، کھانڈ وغیرہ کی قیمتوں میں تیزی کا رجحان رہے گا۔ ۶ جولائی کو بدھ متھن راشی میں آکر سورج۔ برہسپت۔ راہو کے ساتھ میل کریگا۔ سونا، چاندی، روئی، سوت، سن، سرسوں، گڑ، چنے، وار دانہ کمل میں طوفانی تیزی بنے گی۔ ۹ جولائی کو شکر روہنی میں آنے سے اون، اونی دھاگے، السی، سرسوں، گھی، تیل، گڑ، سپاری، پیتل، سونا، چاندی، تانبہ میں مندی کا رجحان رہیگا۔ سوچ سمجھ کر سودا طے کریں یا تازہ مشورہ حاصل کریں۔

۹ سے ۱۴ جولائی تک مندی کا دور ہی چلے گا ۱۵ جولائی کو آدرا میں آنے سے کیمیکل، سونا، چنے، چاندی اور روئی کی قیمتوں میں تیزی بنے گی۔

۱۶ جولائی کو سورج کرک میں آئے گا شنی کی نظر رہے گی روئی، چاندی، ہولے، پھل میں اچھی تیزی بنے گی۔ سرسوں، تلہن کے بیوپاری بازار کے رُخ کو دیکھ کر چلیں۔ ۱۹ جولائی کو سورج اشیہ میں آنے سے گیہوں، جو، چاول، گڑ، کھانڈ، شکر، چینی، سونا، چاندی، سیسہ، پیتل، روئی، کپاس میں تیزی بنیگی۔ ۲۰ جولائی کو منگل مارگی ہونے سے تین دن بعد روئی میں زبردست مندی اور تیل، سرسوں، گڑ، چاندی میں تیزی بنے گی۔

۲۵ جولائی کو بدھ مشرق میں غروب ہونے سے گیہوں، چاول وغیرہ سبھی طرح کے اناجوں میں تیزی، سونا، روئی میں گھٹا بڑھی رہیگی۔ ۲۷ جولائی کو بدھ کرک میں ہونے سے اور شکر متھن میں آنے سے بھاری اتھل، پتھل ہوگی۔ کپاس، دھان، گڑ، تیل، مونگ پھلی، سرسوں، سونا میں تیزی بنے گی۔ لیکن یہ تیزی غیر یقینی رہیگی۔ ۲۹ جولائی کو بدھ پشیہ میں آنے سے سونا، چاندی، سٹیل، روئی، اون میں مندی کا رجحان رہیگا۔

**اگست:**۔ ۲ اگست کو شکر آردرا میں آنے سے ان، چاول، گیہوں، جو، چنے، روئی میں گھٹا بڑھی ہو سکتی ہے۔ ۲ کی رات کو سورج اشلیکھا میں آنے سے سونا، چاندی، السی، ارنڈی، سرسوں، گیہوں، چنا، گڑ، شکر، چینی، تیل، مرچ، اڑد، مجیٹھ، لال چندن، روئی، سوت، ہولے میں تیزی بن جائے گی۔ ۴ تاریخ کو بدھ بھی اشلیشا میں آنے سے گڑ، کھانڈ، تل، تیل، سرسوں، مونگ پھلی، میں تیزی اور چاول میں مندی بن جائیگی۔ ۵ کو برہسپت شکر میں درجہ کن یوتی ہوگی۔ جس سے ۵ سے ۱۰ اگست تک کرایانہ مارکیٹ میں کافی اتھل پتھل والا ماحول رہیگا۔

۱۱ اگست کو بدھ سنگھ راشی میں آنے سے شیئروں، گڑ، شکر، چینی، کپور وغیرہ میں مندی اور چاندی، روئی، سونا وغیرہ میں تیزی بنے گی۔ ۱۳ اگست کو شکر پنربس میں آنے سے سونا، چاندی، تانبہ میں مندی اور ہولہ، السی، سرسوں کی قیمتوں میں تیزی ہوگی۔

۱۶ اگست کو سورج سنگھ راشی میں روئی، سونا، چاندی، گڑ، تل، تیل، سرسوں، تانبہ، کمل، ہولے، مونگ پھلی اور لال رنگ کی اشیاء میں تیزی کا رجحان رہیگا۔ ۱۷ اگست کو بدھ پوربا پھاگنی میں آنے سے گیہوں جو چنے جوار، باجرا وغیرہ میں تیزی بنے گی۔

۲۴ اگست کو شکر کرک میں آنے سے شیئروں گھی، گڑ، تیل، تل، السی ارنڈی، کھانڈ، چینی، شکر، سرسوں، روئی اور سبھی اشیاء میں تیزی بنے گی۔ چاندی، چاول، ارہر میں مندی کا رخ بنے گا۔ ۲۷ اگست کو بدھ کنیا میں آنے سے سونا، جو، چنا، گیہوں، کھانڈ، چینی، شکر میں تیزی اور روئی میں مندی بنے گی۔ ۳۰ اگست کو سورج پوربا پھاگنی میں آنے سے سونا گیہوں، چاول، گھی، سرسوں، شیئرز، تیل، اون، اونی کپڑوں روئی کپاس میں تیزی چاندی کی قیمتوں میں گھٹا بڑھی

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

کے بعد تیزی بنے گی۔

**ستمبر:**۔ ۳ ستمبر کو بدھ ہست میں داخل ہونے سے دھان، جو باجرا میں مندی اور کمل، ہولے، لوہا، سوکھے میوے، چھوٹی الائچی، اڑد، لال و کالی مرچ میں گھٹا بڑی ہو۔ ۵ ستمبر کو شکر اشلیشا میں آنے سے سب طرح کے اناج کی قیمتوں میں تیزی لیکن روئی، چاندی، موٹھ، چاول، چنا میں مندی کا ماحول رہیگا۔ ۶ تاریخ کو اچانک تیزی آسکتی ہے۔

۷ سے ۱۲ تاریخ تک مارکیٹ خاموش رہے کی مندی کا ہی ماحول رہیگا سٹاک کرنے کا بہترین موقع ہے۔ ۱۳ تاریخ کو سورج اترا پھالگنی بدھ چترا میں آنے سے شیئروں، السی، باجرا، سونا، چاندی، لوہا، سیسہ، گھی، تیل، سرسوں، روئی، کپاس، اڑد، ارنڈی، چاول میں تیزی بنے گی۔

۱۶ ستمبر کو سورج کنیا میں جاکر بدھ کے ساتھ میل کرے گا اسی دن شکر سنگھ راشی میں داخل ہوگا۔ یہ یوگ خاص کر تیزی والا ہے۔ سونا، گڑ، تانبہ، چنا، لال چندن، لال مرچ اور باقی لال رنگ کی اشیاء میں تیزی بنے گی لیکن چاندی میں مندی رہے گی۔ ۲۰ ستمبر کو بدھ تلا میں آنے سے السی، ارنڈی، ہولہ، مونگ پھلی، چاندی، میں گھٹابڑی اور چینی، پیٹرولیم میں تیزی بنے گی۔

۲۶ ستمبر کو سورج ہست میں اور شکر پورب پھالگنی میں آنے سے گیہوں کپاس، گڑ، کھانڈ، ہلدی، کوئلہ، جوار میں اچھی تیزی اور چنے، جو میں مندی رہے گی۔ ۲۷ ستمبر کو شنی وکری ہونے سے روئی، سونے، تانبے، ارنڈی کی قیمتوں میں مندی کا رُخ لیکن چاول، گیہوں، جوار، السی، سرسوں، تیل وغیرہ میں تیزی بنے گی۔

**اکتوبر:**۔ ۲ اکتوبر کو بدھ وکری ہونے سے چاندی، شیئروں، کھانڈ، ہولے، تل، تیل، گھی، گڑ، شکر، روئی، میں تیزی اور چنے، جو، میں کچھ مندی بنے گی۔ ۳ سے ۶ تاریخ تک تیزی کا ہی عالم رہے گا۔ ۷ اکتوبر کو شکر اترا پھالگنی میں آنے سے چنا، گیہوں، جو، روئی میں تیزی بنے گی۔ سونا، چاندی، میں گھٹابڑی ہوگی۔ ۸ اکتوبر کو بدھ وکری ہست ہونے سے چاندی میں زوردار تیزی بنے گی لیکن روئی میں شیئروں کے دام مندے۔ ۱۰ اکتوبر کو شکر کنیا راشی میں سورج کے ساتھ میل کرے گا۔ سورج چترا میں داخل ہوگا اور اگلے دن ۱۱ تاریخ کو وکری بدھ بھی سورج اور شکر کے ساتھ کنیا راشی میں گھٹا بڑی کے بعد تیزی کا رخ ہوگا۔ سونا، چنا، گڑ، شکر، سرسوں، السی، مونگ پھلی، تل، چاول، چینی میں تیزی بنے گی۔ چاندی، روئی میں گھٹا بڑی کے بعد تیزی۔ مندی بنے گی۔ ۱۳ اکتوبر کو منگل اوشا میں آنے سے بھی تل، تیل، السی، اڑد، روئی، کپاس، سوت، سن میں اچھی تیزی بنے گی۔

۱۷ اکتوبر کو سورج تلا میں داخل ہوگا کارتک سنکرانتی ۳۰ مہورتی کی ہے السی، گیہوں، سرسوں، سونا، تانبہ کی قیمتوں میں تیزی اور چاندی روئی اور کپاس کی قیمتوں میں گراوٹ ہوگی۔ ۱۸ اکتوبر کو منگل مکر میں آنے سے اور نیپچون مارگی ہونے سے السی، روئی، سونا، چاندی، تیل، سرسوں، گھی، تلہن وغیرہ میں تیزی کا رجحان رہیگا۔

۲۳ اکتوبر کو سورج سواتی میں آنے اور بدھ مارگی ہونے سے سوت، کپڑا، وار دانہ، سونا، چاندی، ہینگ، سپاری، گڑ، شکر، لاکھ میں تیزی بنے گی روئی ہولے کی قیمتوں میں چمک رہیگی۔ ۲۹ اکتوبر کو بدھ اور شکر چترا میں آنے سے روئی سوت سن اور شیئروں میں تیزی بنے گی۔

**نومبر:**۔ ۲ نومبر کو منگل شردن میں آنے سے گیہوں، جو، چنا میں گھٹا بڑی اور سونا چاندی، تل، تیل، روئی سوت میں تیزی بنے گی۔ ۳ نومبر کو بدھ اور شکر تلا میں تیزی کے آثار ہے۔ سونا، چاندی، روئی، کپاس، سوت، سن کھانڈ، چینی میں تیزی بنے گی۔ ۸ نومبر کو شکر سواتی میں آنے سے چینی چاول گڑ وغیرہ میں تیزی لیکن جو کے دام گر جائیں گے۔ ۱۲ نومبر بدھ مشرق میں غروب ہونے سے گیہوں، چاول، سونا، روئی، چاندی میں گھٹا بڑی ہوگی۔

۱۶ نومبر کو سورج برشچک راشی میں آکر روئی، سرسوں، سونا، چاندی، تانبہ، اونی کپڑے اون میں تیزی اور لال مرچ، لال چندن اور باقی لال رنگ کی اشیاء میں تیزی لائے گا۔ ۱۹ نومبر کو سورج انورادھا اور شکر وشاکھا میں آنے سے روئی، سوت، سن، سونا، چاندی میں مندی بنے گی۔

۲۲ نومبر کو بدھ برشچک میں آکر روئی، سونا، چاندی میں زبردست گھٹا بڑی کرے گا۔ گھی، سرسوں، تیل، تل میں گھٹابڑی کے بعد تیزی کا رخ بنے گا۔ ۲۷ تاریخ کو شکر برشچک راشی میں سورج بدھ کے ساتھ میل کریگا۔ روئی، السی، چاندی، گڑ، میں تیزی لیکن چنے، مونگ باجرے جو وغیرہ میں مندی ہوگی۔ سودا میں احتیاط برتیں۔ یا تازہ مشورہ حاصل کریں۔

**دسمبر:**۔ ۲ سورج جیشٹا میں آنے سے چاول، السی، ارنڈی، سرسوں، سویابین، گڑ، چینی، روئی میں تیزی بنے گی۔ سونا چاندی کی قیمتیں پہلے گر کر بعد میں تیز ہوں گی۔ ۳ دسمبر کو بدھ جیشٹا میں آنے سے گڑ، ہینگ، گیہوں، جو، چنا چاول میں تیزی بنے گی۔ ۶ دسمبر کو وکری برہسپت آردرا میں آنے سے روئی چاول میں مندی بنے گی۔ ۹ دسمبر کو منگل دھنشٹا میں آنے سے سونا، چاندی، کپاس، سن وغیرہ میں مندی کے بعد تیزی بنے گی۔ ۱۱ دسمبر کو بدھ دھن راشی میں سے کپاس، روئی، سوت، چاندی میں مندی کا رُخ۔

۱۵ دسمبر کو سورج دھن میں داخل ہوگا سنکرانتی ۱۵ مہورتی ہے۔ تل، تیل، سرسوں، تلہن، السی، کیسر، سورج مکھی، روئی، چاندی، سن، کپاس وغیرہ میں زوردار تیزی بنے گی۔ لیکن شکر است ہونے سے چاندی میں پہلے تیزی بعد میں مندی کا رجحان بنے گا۔ ۲۰ دسمبر کو بدھ اوشا میں آنے سے گیہوں، جو، چنے، ہولہ، روئی، سونا چاندی میں اچھی مندی بنے گی۔ ۲۱ دسمبر کو شکر دھن راشی میں آکر سورج بدھ کے ساتھ میل کریگا۔ شیئروں، سوت، جو، چنے، سونا، چاندی، تانبہ میں اچھی تیزی بنے گی۔ فائدہ اٹھائیں۔ ۲۱ سے ۲۷ تاریخ تک تیزی کی لائن چلے گی۔

۲۷ تاریخ کو منگل پوربا بھادر میں آئے گا اور بدھ مشرق میں طلوع ہونے سے سونا، چاندی، ارنڈی، سرسوں، السی مونگ پھلی، تل، تیل، روئی کپاس میں تیزی کی اچھی لائن بنے گی۔ ۳۰ دسمبر کو بدھ مکر راشی میں آکر سونا چاندی روئی میں خاص تیزی اور گیہوں، جو، چنا وغیرہ کی قیمتیں برابر رہیگی۔

اصلی جنتری خریدنے سے پہلے سرورق پر پنڈت پنالال جیوتشی ایم۔اے۔ کا نام ضرور دیکھ لیں۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

